روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات

# ماہنامہ خزینہ روحانیات لاہور

August'19
جلد نمبر 10
Rs.50
شمارہ نمبر 4

## 14 August

Pakistan Independence Day

اعصاب زدگی

دلوں کا مسخر کرنا

خواص سورۃ البقرۃ

فالنامہ علم الاعداد

حفاظت کے مجرب اعمال

مجربات دامانیہ... زائچہ قسمت

اعمالِ بزرگان برائے حفاظت

جامن کے 59 زبردست فوائد

صلوٰۃ تفریحیہ قرطبیہ

حصار کا خاص عمل "دعائے سیفی"

کشف کشف قلوب، کشف قبور

حاضرات شاہجہان جن و حاضرات خود بینی

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazina.ruhaniyaat khazinaruhanyat

# سورۃ الرحمٰن کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف:** سورۃ الرحمٰن کا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص مقام ہے۔ خاص کر جنات کے معاملے میں یہ سورت بہت اہمیت کی حامل ہے۔ جنات کو سورۂ جن اور سورۂ رحمٰن بہت پسند ہیں۔ سورۂ رحمٰن میں جنات کے لیے بہت کشش ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سورۂ رحمٰن کے عامل کی طرف جنات کو بہت کشش ہوتی ہے اور وہ خود سے دوستی کا ہاتھ بڑھاتے ہیں۔ عامل جتنا زیادہ متقی ہوگا، اتنے زیادہ اور بڑے جنات عامل کی طرف متوجہ ہوں گے۔

یہ ایک کثیر الفوائد سورت ہے اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ بفضلِ تعالیٰ یہ بہت تیز اثر کرتی ہے۔ اس سورت سے ہر طرح کا جائز کام لیا جاسکتا ہے۔ اس کا دائرہ بہت وسیع ہے اور اس کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ عامل کے ہر کام میں ایک غیبی مدد شامل ہوجاتی ہے۔ وہ کام اس کا ذاتی ہو یا روحانی علاج معالجے کا کام ہو یا پھر کوئی بھی دنیاوی کام ہو۔

**کیسے سیکھا جائے:** اس سورت کا عامل بننے کے لیے چلہ کرنا شرط ہے۔ اجازت سے یہ عمل مکمل طور پر جاری نہیں ہوتا۔

**عمل کے فائدے:** اس سورت کا عامل بننے کے بعد آپ درج ذیل فوائد حاصل کرسکیں گے:

| | | |
|---|---|---|
| ⁕......ہر طرح کے جنات و آسیب کا علاج وحفاظت | ⁕......ہر قسم کے سحر کے اثرات کا علاج وحفاظت | ⁕......آسیب کو حاضر کرنا |
| ⁕......روحانی حفاظت | ⁕......جنات سے دوستی | ⁕......قوت حافظہ میں اضافہ |
| ⁕......محبت کے معاملات | ⁕......حاکم کو مہربان کرنا | ⁕......مختلف بیماریوں کا علاج |
| ⁕......فراخیٔ رزق وکاروباری معاملات | ⁕......دشمن کے معاملات | ⁕......ہر جائز مقصد کا حصول |

**عمل کے کُل درجے:** اس عمل کے کُل پانچ درجے ہیں۔ ہر درجے میں مختلف چلہ کشی کروائی جاتی ہیں (گھر اور گھر سے باہر)۔ پہلے درجے میں ایک ہی فیس میں تین زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہیں۔ باقی درجے بڑے عاملین کے لیے ہیں، عوام یا مبتدی عاملین کے لیے نہیں۔ ان سب کی فیس بھی الگ ہے۔

فیس درجہ اول
8100
روپے

**اجازت کے لیے اہلیت:** اجازت لینے والا چلہ کشی کے بنیادی اصولوں سے واقف ہو۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اجازت لینے والے نے روحانی درسگاہ میں داخلہ لیا ہو اور ماہنامہ خزینہ روحانیات کا ممبر بھی ہو۔ پھر عمل کی فیس ادا کرکے اجازت لی جاسکتی ہے۔

**خاص اجازت:** جو لوگ چلہ کشی نہیں کرسکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سیکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کرکے سکھائیں۔ بغیر اجازت کسی کو عمل سکھانے کی صورت میں ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

جلد 10 ذوالحجہ ۱۴۴۰ھ / اگست 2019ء شمارہ 4



khazinaeruhaniyaat
KhazinaRuhanyat
Khazinaeruhaniyaat
Khazinaeruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat@gmail.com

سرکولیشن، اشتہارات و شکایات 0322-4773786

## قیمت 50 روپے

سالانہ ممبر شپ عام ڈاک 650 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے
سالانہ ممبر شپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1100 روپے
لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1350 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 1850 روپے
**نوٹ:** ہر ماہ کی 27،28،29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبر شپ بذریعہ Email / Whatsapp: 600 روپے
**نوٹ:** ہر ماہ کی 25 تاریخ کو رسالہ Email کیا جائے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

**1 منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

**2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** Jazz Cash (موبی لنک)۔ easypaisa (ٹیلی نار) کے ذریعہ شناختی کارڈ نمبر 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0092-343-7772772 پر SMS کریں۔

**3 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
easypaisa - UBL Omni 0092-343-7772772
Jazz Cash 0092-302-8401977

**4 Meezan Bank ڈپازٹ:** خزینہ روحانیات کے لئے نمبر 1 میں اور باقی تمام شعبہ جات کے لئے نمبر 2 میں رقم جمع کروائیں۔

1. بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736۔
2. بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466۔

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھجنے کے بعد 0343-7772772 پر SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔

ادائیگی کی تفصیلات کے لیے: darulamal.org/Payment

دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamalchishtia
darulamalchisht
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772، 0306-7772772 (ufone)
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور 54570 فون: 042-35410586

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

اگست 2019ء
ذوالحجہ ۱۴۴۰ھ



## اہم اعلان

بعض ممبران عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی شکایت کرتے ہیں، ان سے گذارش ہے کہ ادارہ عام ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کا ذمہ دار نہیں ہے۔ نیز خزینہ روحانیات کا نیا شمارہ ہر ماہ کی 27، 28، 29 تاریخ کو ارسال کیا جاتا ہے۔ اس لئے اگلے ماہ کی 5 تاریخ تک شمارہ نہ ملے تو رابطہ فرمائیں۔ اس سے پہلے اصرار نہ کریں۔ نیز رجسٹرڈ ڈاک سے رسالہ نہ ملنے کی صورت میں ادارہ رابطہ فرمائیں، اپنا رسید نمبر معلوم کر کے اپنے متعلقہ ڈاکخانے رابطہ کیجئے۔ اگر پھر بھی رسالہ نہ ملے تو اپنے ڈاکخانے میں شکایت کیجئے۔ ادارہ صرف TCS سے سامان بھجوانے کی صورت میں ذمہ دار ہے۔ محکمہ ڈاک کی غفلت کی وجہ سے کسی بھی نقصان یا سامان کے نہ ملنے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہیں ہے۔

# جس بات میں اللہ کی تعریف ہو شامل

جس بات میں اللہ کی تعریف ہو شامل
وہ بات پسندیدہ ہے ہر بات سے بڑھ کر

اچھے تو بہت لگتے ہیں نظروں کو ہماری
جچتے نہیں ہرگز مگر اس ذات سے بڑھ کر

یہ ارض و سما سات بنائے ہیں اسی نے
قادر ہے، بنا سکتا ہے وہ سات سے بڑھ کر

دکھ تو ہمیں طاقت سے زیادہ نہیں دیتا
ہاں سکھ وہ عطا کرتا ہے اوقات سے بڑھ کر

موسیٰ سے کوئی پوچھے ملاقات کی لذت
دیتے ہیں جوابات سوالات سے بڑھ کر

اصحابِ محبت کو کسی کام کے اندر
لذت نہیں ملتی ہے مناجات سے بڑھ کر

انسان کے اعمال ہیں طاقت سے بہت کم
دیتا ہے وہ انعام خیالات سے بڑھ کر

معراج ہماری ہیں نمازیں اے اسامہ!
ہر رات مزہ آتا ہے ہر رات سے بڑھ کر

محمد اسامہ سَرسَری

# زمزمہ سنج ہے بلبل، کہیں کُوکی کوئل

زمزمہ سنج ہے بلبل، کہیں کُوکی کوئل
نعت گوئی کی مرے دل میں مچی اک ہلچل

شعر گوئی کی مجھے تھوڑی بہت ہے اٹکل
فرض مجھ پر بھی ہوئی نعتِ نبی افضل

رحمتِ حق کے خوشا جھوم کے برسے بادل
جلوہ افروز ہوا تب وہ نبی مرسلؐ

کتنا خوش بخت ہے یہ ماہِ ربیع الاول
اس میں چمکا مہِ بطحا بہ جمالِ اکمل

ضربِ اللہ احد نے وہ مچائی ہلچل
گر پڑے لات و منات اور ہبل منہ کے بل

ہم تھے حیرت زدۂ حسن و جمالِ یوسف
ہم نے دیکھی نہ تھی جب تک تری نوریں ہیکل

ان کا ہر ایک عمل ہم کو نمونہ ٹھہرا
ان کا ہر قول ہے اللہ رے قولِ فیصل

ان کے کوچہ میں پہنچتے ہیں گدا کی صورت
اپنے گھر کے ہی بڑے ہوں گے یہ سنجر طغرل

شہِ کونین کی ہم کو ہے شریعت کافی
فلسفہ پاس رکھیں اپنے یہ حضرت ہیگل

تھی یہ تقدیرِ الٰہی، یہ خدا کی حکمت
آئے آخر میں نبیؐ وہ کہ ہیں سب میں اول

آپ ﷺ کے بعد جو اجرائے نبوت مانگیں
دانش و عقل سے عاری کوئی ہوں گے پاگل

کیا ضرورت کہ نظر چاروں طرف دوڑائیں
آپ کا دین مکمل ہے شریعت اکمل

محمد عبدالحمید صدیقی نظر لکھنوی

# پاکستان عظیم نعمت

حضرت مولانا مفتی محمد تقی عثمانی دامت برکاتہم العالی

پاکستان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا عجیب معاملہ ہے، اول تو اس کا بننا ہی عجیب بات ہے، پھر اس کا باقی رہنا بھی کرامت ہی ہے، پہلے اس پاکستان کو بنانے کیلئے گلی گلی، کوچے کوچے چیختے پھرتے تھے کہ پاکستان لیں گے۔ وہاں قرآن واسلام کا قانون ہوگا۔ ''لا الہ الا اللہ پڑھ کر'' اللہ کا نام لے کر اعلان کرتے تھے، جب اللہ کا نام اور لا الہ الا اللہ پڑھا اللہ پاک نے پاکستان بنادیا، جب بن گیا تو اس کے باقی رہنے کا احتمال نہ تھا۔ دفتروں میں کاغذ پنسل تک نہ تھیں، فوجیں سب ملک سے باہر تھیں، نہ خزانہ تھا، نہ تنخواہ دینے کی طاقت تھی اور حوادثات ایسے پیش آئے کہ آنے والا یہی کہتا تھا کہ صرف ایمان اور جان بچ جائے اور پاکستان آتے تھے اس طرح کہ کافر سب کچھ چھین لیتے تھے، مال لانے نہ دیتے تھے، سکھوں نے قتل عام کررکھا تھا۔ مشرقی پاکستان پر حملہ ہوجاتا، وہ بھی اس وقت کی ٹکر کا نہ تھا لیکن یہ اللہ پاک کی کریمی ہے کہ اس نے اسی پاکستان کو مضبوط قلعہ بنادیا۔

سو پاکستان اللہ کا نام لے کر بنا ہے، لا الہ الا اللہ کہہ کر اور دارالاسلام کہہ کر بنا ہے اور یہی کہہ کر اس کو لیا گیا ہے۔ لیکن ہم نے اس نعمت کا شکر نہ ادا کیا، یہاں آکر اس اللہ اور لا الہ الا اللہ کو بھول گئے، ایسی ظلمتوں میں پھنس گئے، اگر ہم اندازہ کریں جو گناہ قوم عاد وثمود اور دیگر مہذب قوموں کے تھے، ان سے کم نہیں رہیں گے، ان پر ان ہی کے کرتوتوں سے عذاب آیا ہے، کسی پر پتھر برسائے گئے، کسی بستی پر آگ برسی اور کسی قوم پر آندھی کا عذاب بھیجا گیا۔ اپنے کرتوتوں پر نظر کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ ہم مستحق عذاب ہوچکے تھے۔ لیکن عذاب کے رکنے کی وجہ سرور کائنات ﷺ کا وجود اطہر ہے جس کی وجہ سے عذاب نہیں آیا، آپ ﷺ ہی کے طفیل سے ہم بچے ہوئے ہیں۔ یہ اللہ کا بڑا کرم ہے۔ ہم نے ناشکری کی اور بندہ جب ناشکری کرتا ہے اللہ پاک اس کو عذاب دیتے ہیں۔ لیکن اس کا کتنا کرم ہے کہ ہم کو کس طرح محفوظ رکھا۔ دشمن کے جو منصوبے تھے وہ دراصل شکل عذاب کی تھی، اللہ پاک نے اس کو ٹال دیا، یہ اس کی عنایت ومہربانی ہے۔ مزید اللہ کا یہ انعام ہوا کہ ہم میں بیداری پیدا کردی، آنکھیں کھل گئیں، اللہ تعالیٰ کا فضل وکرم ہے، آنکھوں سے دیکھ لیا، سارے پاکستان کے مسلمانوں کے دل میں الفت ڈال دی۔ سب کا رخ ایک ہی طرف پھیر دیا۔ جو پاکستان کے خلاف بھی، حزب مخالف تھے وہ بھی باہم مل گئے، دلوں کا پھیرنا کسی قانون کا کام نہیں ہے، صرف ایک اللہ پاک کا کام ہے، یہ کسی تلوار کا، کسی سیاست کا کام نہیں ہے۔ ایک سیاسی دلدلوں میں پھنسی ہوئی قوم ساری ایک دھاگے میں بندھ جائے، یہ صرف ایک اللہ کی تائید غیبی ہے اور نمازی بھی بڑھ گئے، مساجد نمازیوں سے پُر ہوگئیں، خوف وہراس بالکل نہ رہا، مہنگائی نہ ہوئی، ہر شخص اپنی زندگی کو درست کرنے کی فکر میں ہے، یہ اللہ کا بڑا انعام ہے، اس کو اب جانے نہ دینا چاہئے، ہر شخص کو نماز پڑھنی چاہئے، بداعمالیاں چھوڑ دینی چاہئیں اور کبھی اپنی اصلاح سے غافل نہ رہنا چاہئے، مغربیت کی لعنت کو اتار پھینکنا چاہئے، اب ان ہی دینی چیزوں کو ساتھ لے کر آگے بڑھو۔

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ

اللہ کا وعدہ ہے اور اللہ کا وعدہ صرف رجسٹری مسلمان ہونے پر نہیں، حقیقی مسلمان ہونا چاہئے۔

# اللہ پاک کے لاڈلے

## خالد مقبول حفظہ اللہ

**دو سال قبل ایک وٹس ایپ آیا تھا۔ دل کو چھو جانے والا واقعہ ہے۔ قارئین کے لیے پیشِ خدمت ہے۔**

یہ واقعہ میرے ایک عزیز دوست ندیم صاحب نے بھیجا ہے، یہ ان دنوں کی بات ہے جب میں جوہر شادی ہال (J complex) کے قریب ایک فلیٹ میں رہتا تھا۔ اس پوش کالونی کے ساتھ ساتھ جاتی سڑک کے کنارے کنارے ہوٹل، جوس کارنر، فروٹ کارنر بھی چلتے چلے جاتے تھے۔ آگے ایک چوک تھا۔ رمضان کے دن تھے شام ہونے کو تھی۔ افطاری کے لئے فروٹ خریدنے کے لئے ادھر آیا تھا۔ سڑک کے دائیں طرف کنارے پر ایک ریڑھی کھڑی نظر آئی تھی۔ اس کے تروتازہ پھلوں نے مجھے اپنی طرف متوجہ کیا۔ ایسا لگا جیسے کوئی نادیدہ قوت مجھے اس طرف کھینچ رہی ہے۔ میں آس پاس کی تمام ریڑھیوں کو نظر انداز کرتا ہوا ریڑھی کے پاس جا پہنچا۔ ایک نگاہ پھلوں پہ ڈالی، ادھر اُدھر دیکھا، کوئی بیچنے والا نہ تھا۔ افطاری کے وقت کے قریب ہونے اور روزے کی وجہ سے نقاہت و سستی کی کیفیت طاری تھی۔ اسی اثنا میں ایک گیارہ بارہ سال کا بچہ پاس سے گزرا۔ مجھے دیکھ کر کہنے لگا "فروٹ لینا ہے؟" میں نے ہاں میں سر ہلایا۔ وہ بولا "تو لے لو، چاچا ریڑھی پر نہیں آتا، یہ دیکھو بورڈ لگا ہوا ہے۔" میں نے گھوم کر دیکھا، واقعی وہاں ایک چھوٹا سا بورڈ ریڑھی کی چھت سے لٹک رہا تھا، اس پر موٹے مارکر سے لکھا ہوا تھا، "گھر میں کوئی نہیں ہے، میری بوڑھی ماں فالج زدہ ہے، مجھے تھوڑی تھوڑی دیر بعد انہیں کھانا اور اتنی ہی مرتبہ حاجت کرانی پڑتی ہے، اگر آپ کو جلدی ہے تو اپنی مرضی سے فروٹ تول لیں اور پیسے کو نے پر ریگزین کے گتے کے نیچے رکھ دیجیے۔ ساتھ ہی ریٹ بھی لکھے ہوئے ہیں اور اگر آپ کے پاس پیسے نہ ہوں، تو میری طرف سے لے لینا، اجازت ہے۔ واللہ خیر الرازقین۔"

بچہ جا چکا تھا۔ میں حیران کھڑا کبھی اس ریڑھی اور کبھی اس بورڈ کو تک رہا تھا۔ ادھر اُدھر دیکھا، پاس پڑے ترازو میں دو کلو سیب تولے، درجن کیلے لیے، شاپر میں ڈالے، پرائس لسٹ سے قیمت دیکھی، پیسے نکال کر ریڑھی کے پھٹے کے گتے والے کونے کو اٹھایا۔ وہاں سو پچاس دس دس کے نوٹ رکھے تھے۔ میں نے پیسے اسی میں رکھ کر اسے ڈھک دیا۔ ادھر اُدھر دیکھا کہ شاید کوئی میری طرف متوجہ ہو اور شاپر اٹھا کر واپس فلیٹ پر آ گیا۔ واپس پہنچتے ہی بھائی سے سارا ماجرا کہہ سنایا۔ بھائی کہنے لگے "وہ ریڑھی واپس لینے تو آتا ہوگا؟" میں نے کہا "ہاں آتا تو ہوگا۔" افطار کے بعد میں اور بھائی ادھر گئے۔ دیکھا ایک باریش آدمی، داڑھی آدھی کالی آدھی سفید، ہلکے کریم کلر کے کرتے شلوار میں ریڑھی کو دھکا لگا کر بس جانے ہی والا تھا۔ وہ ہمیں دیکھ کر مسکرایا اور بولا "صاحب! پھل تو ختم ہو گیا ہے، باقی پیسے بچے ہیں، وہ چاہیں تو لے لو۔" یہ اس کی ظرافت تھی یا شرافت، پھر بڑے التفات سے مسکرانے لگا اور اس کے دیکھنے کا انداز کچھ ایسا تھا کہ بھائی مجھے دیکھیں، میں بھائی کو اور کبھی ہم دونوں مل کر اس درویش کو۔ نام پوچھا تو بولا "خادم حسین۔" اس بورڈ کی طرف اشارہ کیا تو، وہ مسکرانے لگا۔ کہنے لگا "آپ میرے ساتھ گپ شپ کے موڈ میں ہیں۔" پھر ہنسا اور پوچھا "چائے پیئیں گے؟ لیکن میرے پاس وقت کم ہے۔" پھر ہم سامنے ڈھابے پہ جا بیٹھے۔ چائے آئی، کہنے لگا "پچھلے تین سال سے اماں بستر پر ہے، کچھ نفسیاتی سی بھی ہوگئی ہے اور اب تو فالج بھی ہو گیا ہے۔ میرا کوئی بال بچہ نہیں، بیوی مر گئی ہے، صرف میں ہوں اور میری اماں۔ اماں کی دیکھ بھال کرنے والا کوئی نہیں۔ اس لئے مجھے ہر وقت اماں کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔ ایک دن میں نے اماں کے پاؤں دباتے ہوئے بڑی نرمی لجالت سے کہا، اماں! تیری تیمار داری کو تو بڑا جی کرتا ہے۔ پر جیب میں کچھ نہیں۔ تو مجھے کمرے سے ہلنے نہیں دیتی۔ کہتی ہے تو جاتا ہے تو جی گھبراتا ہے۔ تو ہی بتا میں کیا کروں؟ اب کیا غیب سے کھانا اترے گا؟ نہ میں بنی اسرائیل کا جنا ہوں نہ تو موسیٰ کی ماں ہے۔ کیا کروں؟ یہ سن کر اماں نے ہانپتے کانپتے اٹھنے کی کوشش کی۔ میں نے تکیہ اونچا کر کے اس کو بٹھایا، ٹیک لگوائی، انھوں نے جھریوں والا چہرہ اٹھایا، اپنے کمزور ہاتھوں کا پیالا بنایا، اور نہ جانے رب العالمین سے (بقیہ ص 9)

## روحانیات و تصوف

# شاہی محل

قیصر احمد بی اے (کراچی)

مہدی نے ایک محل تعمیر کرایا۔ بڑا خوشنما، بڑا خوبصورت، دیکھو تو جی چاہتا تھا بس دیکھتے ہی رہو۔ جیسی اچھی عمارت تھی ویسا ہی اندر کا ساز و سامان بھی تھا۔ خوبصورت بھی، قیمتی بھی۔ ایک سے ایک نادر چیز محل میں موجود تھی۔ مہدی ہارون رشید کا باپ تھا اور بڑی شان و شوکت والا حکمران! محل بن کر تیار ہو گیا اور ہر طرح اسے بنا سنوار دیا گیا تو مہدی اس میں منتقل ہو گیا۔ اس نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ...... کوئی محل دیکھنا چاہے تو اسے مت روکو۔ گھما پھرا کر خوب اچھی طرح محل دکھاؤ۔

کسی کے پاس روپیہ ہو یا اقتدار تو پھر اسے جی حضوریوں کی کمی نہیں رہتی۔ ایک سے ایک بڑا چاپلوس در دولت پہ حاضر رہتا ہے اور ایسی ایسی چکنی چپڑی باتیں کرتا ہے کہ کچھ نہ کہئے۔ ان ہی میں سے ایک خوشامدی نے ایک دن خلیفہ مہدی سے کہا...... حضور! سب کو محل دیکھنے کی اجازت نہ دی جائے۔ ہاں جو آپ کے یار وفادار اور خدمت گزار ہوں صرف انہیں داخلے کی اجازت ہو۔ مہدی نے پوچھا...... کیوں؟ تو بولے...... حضور! وہ محل دیکھ کے خوش ہوں گے۔ آپ کے لئے دعا کریں گے کہ آپ کی شان وشوکت اور بڑھے۔ اب ہم لوگوں ہی کو دیکھئے، دعائیں دیتے آپ کے در دولت پر پڑے رہتے ہیں۔ آپ کو خوش دیکھتے ہیں تو نہال ہو جاتے ہیں۔ درباری اور خوشامدی ہمیشہ ایک دوسرے کی کاٹ میں رہتے ہیں۔ ہمہ وقت انہیں یہ فکر رہتی ہے کہ کوئی دوسرا اظہار وفاداری میں ان سے نہ بڑھ جائے۔ چنانچہ اس موقع پر ایک اور چاپلوس نے کہا......

دشمنوں اور جلنے والوں کو بھی محل دیکھنے کی اجازت ہونی چاہئے۔ مہدی نے پوچھا...... بھلا وہ کیوں؟

اس نے کہا عالی جاہ! محل دیکھ کر ان کے سینوں پر سانپ لوٹ جائیں گے۔ سرکار کی شان وشوکت دیکھ کر جو جلن انہیں ہوگی وہ دیکھنے کے قابل ہوگی۔

مہدی نے کہا...... جو حکم ہم نے دیا تھا وہی ٹھیک ہے۔ اپنے پرائے، دوست، دشمن سب کو محل دیکھنے کی اجازت ہوگی۔ اپنا ہوگا تو ہماری شان وشوکت دیکھ کر خوش ہوگا۔ اس سے ہمیں بھی خوشی ہوگی۔ کون ہے جو اپنے دوستوں کو خوش نہیں دیکھنا چاہتا۔ رہ گئے ہمارے دشمن! تو انہیں بھی یہ محل دیکھنے دو۔ وہ ہماری آن بان دیکھ کر دل تنگ ہوں گے، کڑھیں گے، غصے اور حسد کی آگ میں جلتے بھنتے رہیں گے۔ تو یہ ان کا اپنا فعل ہوگا۔ ان کے حسد سے البتہ ایک فائدہ پہنچنے کا امکان ہے۔ خوشامدیوں نے پوچھا...... وہ کیا؟ مہدی نے کہا...... وہ محل کے عیب نکالیں گے۔ ہمیں معلوم ہوگا تو ہم انہیں دور کرتے چلے جائیں گے۔ اس بات چیت کو کچھ بہت زیادہ دن نہیں گزرے تھے کہ ایک شخص محل دیکھنے آیا۔ دوست تھا یا دشمن، کچھ معلوم نہ ہوتا تھا مگر تھا وہ بڑا اکڑا ہوا آدمی! محل دیکھنے کے بعد اسے مہدی کے آگے پیش کیا گیا۔ مہدی نے پوچھا...... کیسا ہے یہ محل؟...... اس نے کہا...... بہت اچھا ہے مگر اس میں دو عیب ہیں! مہدی نے پوچھا...... وہ کیا؟

جواب ملا...... ایک تو یہ کہ تم اس میں ہمیشہ نہ رہو گے۔ دوسرے یہ کہ یہ محل بھی ہمیشہ نہ رہے گا، ہمیشہ رہے گا نام اللہ کا۔ مہدی یہ سن کر اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا اور بے اختیار ٹہلنے لگا۔ وقت کی بات تھی، لمحوں میں اللہ تعالیٰ نے اس کا دل پھیر دیا۔ وہ شخص چلا گیا تو مہدی نے حکم دیا کہ اس محل کو محتاج گھر بنا دیا جائے۔

# نمازِ شریعت و طریقت

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (حویلی لکھا)

جو شرعی نماز ہے اسے آپ سب جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ وَالصَّلوٰةِ الْوُسْطٰى

ترجمہ: تمام نمازوں کی حفاظت کرو خصوصاً نماز وسطیٰ کی۔'' اس کا علم بخوبی ہو چکا۔ (سورۃ البقرہ آیت 238)

شرعی نماز ظاہری اعضاء (ہاتھ، پاؤں وغیرہ) کی حرکات وسکنات سے ارکان نماز کو بجالانا ہے۔ مثلاً قیام، رکوع، سجود، قعود، آواز اور قرآت قرآن وتسبیحات وغیرہ کی ادائیگی ہے، اسی سبب سے (مذکورہ بالا آیت میں) حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ جمع کا کلمہ ارشاد ہوا۔

بہر حال جو نماز طریقت ہے وہ دائمی اور قلبی نماز ہے۔ اس آیت میں کلمہ وسطیٰ سے مراد قلب (دِل) ہے اس لئے کہ قلب جسم کے وسط میں (درمیان) ہے یعنی دائیں اور بائیں پہلوؤں کے مابین، چنانچہ ارشاد حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہے۔

اَنَّ قُلُوْبَ بَنِیْ اٰدَمَ بَیْنَ اِصْبَعَیْنِ مِنْ اَصَابِعِ الرَّحْمٰنِ يُقَلِّبُهَا كَيْفَ يَشَاءُ

ترجمہ: ''بیشک اولادِ آدم کے دِل اللہ تعالیٰ کی دو انگلیوں کے درمیان ہیں۔ (جیسے اس کی شان ہے) وہ جس طرف چاہتا ہے، دِلوں کو پھیر دیتا ہے۔''

دو انگلیوں سے مراد اللہ تعالیٰ کے قہر اور لطف کی صفتیں ہیں۔ آیت کریمہ اور حدیث شریف سے واضح ہوا کہ حقیقی نماز قلبی ہے۔ جب انسان اس نماز سے غافل ہوا تو اس کی نماز فاسد ہوگئی۔ جب قلبی نماز ہی نہ رہی تو اس کی ظاہری نماز بھی باطل ٹھہرے گی۔ چنانچہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ

لَا صَلٰوةَ اِلَّا بِحُضُوْرِ الْقَلْبِ

ترجمہ: ''حضورِ قلب کے بغیر نماز ہوتی ہی نہیں۔''

اس لیے کہ نمازی تو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مناجات کرتا ہے۔ پکارتا ہے۔ عاجزی وانکساری کا اظہار کرتا ہے۔ جبکہ مناجات کا اصلی مقام تو قلب (دِل) ہی ہے۔ اور جب قلب ہی غفلت کا شکار ہو گیا تو اس کی باطنی نماز باطل ہی ٹھہرے گی۔ یوں اس کی ظاہری نماز بھی فاسد ہو جائے گی کیونکہ بات تو دِل سے ہی بنتی ہے۔ جو مرکز اور بنیاد ہے۔ باقی اعضاء تو اسی کے تابع ہیں۔ چنانچہ سید عالم نبی مکرم ﷺ نے فرمایا کہ

اِنَّ فِیْ جَسَدِ ابْنِ اٰدَمَ مضغة فَاِذَا صَلُحَتْ صَلُحَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ وَاِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ اَلَا وَهِیَ الْقَلْبُ

ترجمہ ''انسان کے جسم میں ایک گوشت کا لوتھڑا ہے۔ وہ درست ہو تو سارا جسم درست، اگر وہ خراب ہو جائے تو سارا جسم خراب ہو جائے گا، آگاہ ہو جائیے دِل وہ شے ہے۔''

دِل سے جو بات نکلتی ہے اثر رکھتی ہے
پر نہیں طاقتِ پرواز مگر رکھتی ہے

بہر حال نماز شریعت کے شب وروز میں پانچ وقت مقرر ہیں اور سنت یہ ہے کہ اسے بلا ریاکاری، دکھاوے، تصنع یا بناوٹ مسجد میں جا کر قبلہ رُخ امام کے پیچھے باجماعت ادا کی جائے۔

مگر نماز طریقت کے لیے کوئی خاص وقت مقرر نہیں، اسے دائمی طور پر ادا کرتے رہنا چاہیے۔ اس کے لیے تمام عمر درکار ہے۔ اس نماز کی ادائیگی کی مسجد دِل ہے۔ اور اس کی جماعت اعضاء وقوائے جسمانیہ باطنیہ ہیں۔ جو لسان باطن سے اسمائے حسنیٰ کے اذکار وتذکار میں مصروف عمل رہیں۔ ان قوائے باطنیہ کا امام قلب کے اندر جذبہ عشق ہے اور اس کا قبلہ خود ذاتِ خداوندی، جمال صمدیت ہے۔ جسے قبلہ حقیقت سے موسوم کرتے ہیں۔ قلب وروح دونوں ہمیشہ ہمیشہ اس نماز میں مشغول رہتے ہیں۔

دِل نہ سوتا ہے اور نہ اسے موت سے واسطہ ہے۔ بلکہ خواب اور بیداری ہر دو حالتوں میں نماز باطنی میں مصروف رہتا ہے۔ اور باطنی یا قلبی نماز، دِل کی زندگی سے حاصل ہوتی ہے۔ اس نماز میں نہ آواز ہے، نہ قیام وقعود اس

میں صرف اور صرف اتباع نبی کریم ﷺ سے صرف اللہ کی ذات ستودہ صفات ہی مخاطب ہے جیسے اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ. الٰہی ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے ہی مدد کے طالب ہیں۔

اس آیت کریمہ کی تفسیر قاضی میں اس طرح بیان ہے کہ اس میں عارف کے احوال کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی اس کی حجابی کیفیت ختم ہو جاتی ہے۔ اور اسے بارگاہِ احدیت میں حضوری کا شرف نصیب ہو جاتا ہے۔ پھر وہ اِن مقربان خاص میں جگہ پالیتا ہے۔

جن کے متعلق سید عالم مخبر صادق نبی مکرم ﷺ فرماتے ہیں:

الانبیاء والاولیاء یُصَلُّوْنَ فِیْ قبورھم کما یُصلون فِیْ بیوتھم.

''انبیاء و مرسلین علیہم السلام اور اولیاء کرام اپنی قبروں میں ایسے ہی نماز پڑھتے رہتے ہیں جیسے وہ اپنے گھروں میں نماز پڑھتے رہتے تھے۔''

یعنی وہ اپنے زندہ دِلوں کے ساتھ ذکر و اذکار میں مشغول رہتے ہیں پھر جب ظاہری اور باطنی ہر دو نمازیں جمع ہو جائیں تو پھر نماز پایہ تکمیل کو پہنچ جاتی ہے۔ اور اس کا اجر عظیم بارگاہِ احدیت وصمدیت کا رُوحانی قرب نیز جنت میں درجات جسمانیہ مرحمت ہوتے ہیں۔ ایسی نماز کا ادا کرنے والا ظاہراً عابد ہوتا ہے اور باطناً عارف۔ اگر حیات قلبی حاصل نہ ہو تو نماز شریعت اور نماز طریقت میں یکسانیت بھی نصیب نہیں ہوتی۔ اور اس کی نماز ناقص ہے۔ اس کا اجر محض درجات و مراتب کی صورت میں تو عطا ہو جاتا ہے۔ مگر قرب الٰہی کی دولت سے محروم رہتا ہے۔

(کتاب سرالاسرار: از حضرت پیران پیر شیخ عبدالقادر جیلانیؒ)

## چند اہم گزارشات

۱) اگر آپ کو ماہنامہ خزینہ روحانیات رجسٹرڈ ڈاک سے بروقت نہ ملے تو اسی ماہ نہ ملنے کی اطلاع دیں۔ اگلا ماہ شروع ہونے کے بعد ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ ۲) رقم جمع کروانے کے بعد 0343-7772772 پر مکمل تفصیل نام، پتہ، فون نمبر اور آرڈر sms یا واٹس ایپ کریں۔ بصورت دیگر سامان روانہ نہیں کیا جائے گا۔ ۳) جو ممبران اپنے علاقہ میں ماہنامہ خزینہ روحانیات تقسیم کروانا چاہیں وہ پرانے شمارے فری منگوائیں اور اس کار خیر میں شریک ہوں اور دکھی انسانیت کی خدمت کریں۔

۴) 4 مئی سے محکمہ ڈاک نے ڈاک کے نرخوں میں اضافہ کر دیا ہے۔ لہٰذا آئندہ نئے ریٹس پر ڈاک روانہ کی جائے گی۔ فون کر کے ڈاک خرچ معلوم کئے بغیر پیسے نہ بھجوائیں۔ شکریہ

## بقیہ: اللہ پاک کے لاڈلے

کیا بات کی، پھر بولی تو ریڑھی وہی چھوڑ آیا کر، تیرا رزق تجھے اسی کمرے میں بیٹھ کر مل جائے گا۔ میں نے کہا اماں کیا بات کرتی ہے! وہاں چھوڑ آؤں گا تو کوئی چور اچکا سب کچھ لے جائے گا۔ آج کل کون لحاظ کرتا ہے؟ بنا مالک کے کون خریدار آئے گا؟ کہنے لگی تو فجر کو ریڑھی پھلوں سے بھر کر چھوڑ کر آجا بس۔ زیادہ بک بک نہیں کر۔ شام کو خالی لے آیا کر۔ اگر تیرا روپیہ گیا تو یہ خالدہ ثریا اللہ سے پائی پائی وصول دے گی۔''

''ڈھائی سال ہو گئے ہیں بھائی۔ صبح ریڑھی لگا جاتا ہوں، شام کو لے جاتا ہوں۔ لوگ پیسے رکھ جاتے، پھل لے جاتے۔ دھیلا اوپر نیچے نہیں ہوتا۔ بلکہ کچھ تو زیادہ رکھ جاتے۔ اکثر تخمینہ نفع لاگت سے تین چار سو اوپر ہی جا نکلتا ہے۔ کبھی کوئی اماں کے لیے پھول رکھ جاتا ہے، کبھی کوئی اور چیز۔ پرسوں ایک پڑھی لکھی بچی پلاؤ بنا کر رکھ گئی، نوٹ لکھ کر رکھ گئی اماں کے لیے۔ اک ڈاکٹر کا گزر ہوا، وہ اپنا کارڈ چھوڑ گیا۔ پشت پہ لکھ گیا، انکل! اماں کی طبیعت نہ سنبھلے تو مجھے فون کرنا، میں گھر سے پک کر لوں گا۔ کسی حاجی صاحب کا گزر ہوا تو عجوہ کھجور کا پیکٹ چھوڑ گیا۔ کوئی جوڑا شاپنگ کر کے گزرا تو فروٹ لیتے ہوئے اماں کے لیے سوٹ رکھ گیا۔ روزانہ ایسا کچھ نہ کچھ میرے رزق کے ساتھ موجود ہوتا ہے۔ نہ اماں ہلنے دیتی ہے، نہ اللہ رکنے دیتا ہے۔ اماں تو کہتی تیرا پھل بیچنے کے لئے، اللہ خود نیچے اتر آتا ہے اور بیچ باچ جاتا ہے۔ بھائی! وہ سوہنا رب ایک تو رازق ہے، اوپر سے ریٹیلر بھی ہے۔''

اللہ اللہ! چائے ختم ہوئی تو کہنے لگا ''اجازت، اب اماں خفا ہو گی۔'' بھینچ کے گلے ملے۔ میں تو کچھ اندر سے تر بتر ہونے لگا۔ بمشکل ضبط کیا۔ وہ ڈھیروں دعائیں دیتا ہوا ریڑھی کھینچ کر چلتا بنا۔ میرا بہت جی تھا کہ میں اس چہیتے خادم کی ماں کو جا ملوں اور اس سے کچھ دعا کرواؤں، پر میری ہمت نہیں پڑی۔ آخر میں مجھے اپنے بچوں سے کہنا ہے کہ اگر آپ فارغ ہوں اور اپنے والدین کو کام کرتے دیکھیں تو فوراً اٹھ کر ان کی مدد کریں اور انہیں کہیں ''امی جان! ابا جان! لائیے میں آپ کی مدد کرتا / کرتی ہوں۔'' پھر دیکھیں دنیا و آخرت کی کامیابیاں کیسے تمھارے قدم چومتی ہیں، ان شاء اللہ۔

# قرآنی علوم اور معالجات پر لاجواب کتب۔ ممبران کیلئے خصوصی ڈسکاؤنٹ

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| مشکل کشا (اعجاز قرآنی حل المشکلات) | محمد الیاس عادل | 225 |
| کالے جادو کا قرآنی علاج | محمد جاوید قادری | 250 |
| اسرار رحمانی (معہ آیات قرآنی) | حضرت مولانا رحیم بخش | 350 |
| کمالات قرآنی | محمد داود خان مراد آبادی | 250 |
| اسرار مخفی کا قرآنی علاج (پوشیدہ علاج) | محمد اشرف امروہوی | 250 |
| سچا خواب نامہ مع فالنامہ قرآنی | عزیز الرحمن نقشبندی | 250 |
| اعمال قرآنی | مولانا اشرف علی تھانوی | 50 |
| قرآن سے شفاء مگر کیسے | | 50 |
| وظائف قرآنی | اعجاز احمد خان سنگھانوی | 150 |
| علاج قرآنی | نصیب الرحمن علوی | 120 |
| جادو کے اثرات اور قرآن وسنت سے اس کا علاج | مولانا نصیب الرحمن علوی | 220 |
| العلاج بالقرآن الکریم | محمد نور اللحام | 210 |
| علاج قرآنی | عبد النصیر | 260 |
| مسنون قرآنی دعائیں | حسن البنا شہید | 50 |
| قرآن مجید کی مدد سے آسیبی قوتوں اور جادو کا توڑ کیجئے | ڈاکٹر حشمت جاہ | 210 |
| مصیبت کے بعد راحت مع قرآنی عملیات | ابن ابی دنیا | 20 |
| روحانی بیماریوں کا قرآنی علاج | علامہ محمد جاوید | 250 |
| جسمانی بیماریوں کا قرآنی علاج | علامہ محمد جاوید | 375 |
| قرآنی سورتیں اور ان سے علاج | محمد علی چراغ | 400 |
| فقری اعمال قرآنی | عالم فقری | 400 |
| خواب نامہ یوسفی مع فالنامہ قرآن شریف | شہزاد رسول | 150 |
| 313 بیماریوں کا روحانی و قرآنی علاج | قاری گلزار احمد مدنی | 200 |
| جادو، جنات، آسیب، سایا کا قرآنی آیات سے علاج | مولانا محمد طاہر | 120 |
| عملیات سنت قرآنی | مولوی اول شاہ رضوی | 240 |
| علاج بالقرآن | پیرزادہ سید محمد مبین ہاشمی | 400 |



| | | |
|---|---|---|
| عملیات استخارہ بمعہ فالنامہ قرآنی | ڈاکٹر حشمت جاہ | 75 |
| آپ کی مشکلات کا حل قرآنی سورتوں سے | فخر الدین الغیلانی | 120 |
| وظائف القرآن | صوفی محمد ندیم محمدی | 300 |
| فالنامہ قرآنی | محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 50 |
| آپ کی پریشانیاں اور 114 قرآنی آیات میں ان کا حل | مولانا انور شاہ کاشمیری<br>مرتب: سید عبد الرحیم جوہر | 80 |
| مستند علاج قرآنی (اعلیٰ) | احمد بن دیب صاحب | 450 |
| مجموعہ اوراد و وظائف بر سورۂ قرآنیہ و احادیث نبویہ ﷺ | ادارہ | 200 |
| قرآنی اور مسنون دعائیں | ڈاکٹر فرحت ہاشمی | 60 |
| قرآنی سورتوں سے جادو کا توڑ | سید ذیشان نظامی | 360 |
| قرآنی دعائیں اور وظائف | مفتی عبد الولی خان | 260 |
| منزل حصار قرآنی | مولانا مقصود شاہ | 70 |
| قرآنی سورتوں کا ثواب | سخاوت حسین سندرالوی | 300 |
| استخارۂ قرآنیہ | اکبر محی الدین | 150 |
| قرآن، سائنس اور نجوم | سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 100 |
| فیضان القرآن | غلام سرور شباب | 300 |
| الدر النظیم فی خواص القرآن العظیم (اردو) | ابو محمد عبد اللہ یمنی | 450 |
| اعجاز قرآنی اردو | حافظ عبد المجید شاکر چغتائی | 350 |
| اوراد القرآن | مولوی سید محمد ہارون | 450 |
| تاثیر کلام اللہ | سید رشید احمد اجمیری | 450 |
| روحانی اسرار (مجرب عملیات نمبر) | حافظ جمیل احمد جمیل | 480 |
| شموس الانوار (مکمل دو حصے) (اردو ترجمہ) | ابن الحاج تلمسانی المغربی | 600 |
| عملیات بزرگان دین | | 470 |
| لوح سلیمانی مکمل | محمد برکت اللہ لکھنوی | 470 |
| مفتاح الشفاء | مولانا محمد احمد قادری | 450 |
| ہمزاد نمبر | مولانا حسن الہاشمی | 750 |
| حاضرات نمبر | مولانا حسن الہاشمی | 800 |
| امراض جسمانی نمبر | مولانا حسن الہاشمی | 750 |

# مجرب قرآنی وظائف

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر (ناظم روحانی درس گاہ)

## ادائیگی قرض

جو شخص قرض میں گرفتار ہو اور قرض اتر نا مشکل ہو گیا ہو تو بعد نمازِ جمعہ سورہ کہف سات (۷) بار پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے پوری توجہ و یکسوئی کے ساتھ دعائیں مانگا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کا قرضہ اتر جائے گا۔

## کاروبار کی ترقی کے لیے

عصر کی نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر اکہتر (۷۱) دفعہ یہ آیت پڑھے:

اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ۝ (الشوریٰ:۱۹)

## بلا مشقت رزق حاصل ہو

سورۂ فاتحہ ایک بار، سورۂ الم نشراح تین بار اور سورۂ قدر گیارہ بار پڑھے، اللہ تعالیٰ بلا مشقت اس پر فتح رزق رکھے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## رزق میں اضافہ کے لیے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ (ال عمران:۲)

ہر نماز کے بعد ایک تسبیح یا پھر نماز عشاء کے بعد تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھ کر مالک ارض وسماء ذات لاشریک سے اضافہ رزق کی دعا مانگیں۔ بیشک وہ قبول کرنے والا ہے۔

## والدین کو راضی کرنے کا وظیفہ

بعض اوقات اولاد کی عدم توجہ کی وجہ سے والدین اولاد کی طرف مائل ہونا چھوڑ دیتے ہیں یا بعض والدین کی اولاد ان کو پریشان بھی کرتی ہے۔ اس لئے اگر کسی کے والدین اس سے ناراض ہوں تو انہیں راضی کرنے کیلئے عشاء کی نماز کے بعد سونے سے پہلے باوضو ہو کر سورۂ یوسف کو ایک مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد درج ذیل آیت کو تینتیس (۳۳) مرتبہ پڑھے۔ اول آخر تین تین مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے والدین کی ناراضگی محبت وشفقت میں بدل جائے گی، آیت یہ ہے:

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ۭ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (الممتحنۃ:۷)

## عزت وعظمت حاصل کرنے کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں اور اس کو اہمیت دیں اور اس کے ساتھ تعظیم کا معاملہ کریں تو وہ روزانہ اول وآخر گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں ایک سو بار یہ آیات پڑھے۔ ان شاء اللہ چند دن میں حالات تبدیل ہو جائیں گے۔ اگر یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے گا تو کبھی ذلیل نہ ہوگا اور ہمیشہ باعزت رہے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاۗءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاۗءُ ۡ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاۗءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاۗءُ ۭ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۭ اِنَّكَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۡ وَتُخْرِجُ الْـحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْـحَيِّ ۡ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاۗءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ (ال عمران:۲۶-۲۷)

## برائے تسخیر وحصولِ عزت وتوقیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بروز جمعرات بعد نماز عشاء چودہ سو (۱۴۰۰) مرتبہ روزانہ چالیس (۴۰) یوم متواتر پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عزت بے شمار ملے گی اور جس کسی سے آنکھ ملادے گا، وہی مطیع ہوگا۔

## برائے حب زوجین

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ڬ وَلِتُصْنَعَ عَلٰي عَيْنِيْ ۝ (طٰہٰ:۳۹)

نمازِ مغرب کے بعد اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھیں، اول وآخر درود شریف۔ چالیس (۴۰) دن تک یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بے حد محبت ہوگی۔

# صلوٰۃ تفریجیہ قرطبیہ

مغاربہ اس کو صلوٰۃ ناریہ کہتے ہیں، اس لئے کہ یہ درود جب ایک مجلس میں واسطے تحصیل مطلوب یا دفع مرہوب کے بعدد ۴۴۴۴ پڑھا جاتا ہے تو وہ مقصد سرعت میں مثل نار کے حاصل ہوتا ہے۔ اسی بنا پر اہل اسرار اس کو مفتاح الکنز المحیط لنیل مراد العابدین بھی کہتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً وَسَلِّمْ سَلَامًا تَآمًّا عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ ٍتَنْحَلُّ بِہِ الْعُقَدُ وَ تَنْفَرِجُ بِہِ الْکُرَبُ وَ تُقْضٰی بِہِ الْحَوَائِجُ وَ تُنَالُ بِہِ الرَّغَآئِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَ یُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْھِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّ نَفَسٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

ترجمہ: ''الٰہی صلوۃ کاملہ اور سلام تام نازل فرما سیدنا محمد ﷺ پر جن کے ذریعہ عقدے حل ہوتے ہیں اور کلفتیں دُور اور حاجتیں رفع اور مرغوبات و محسن خاتمہ نصیب ہوتی ہیں اور بادل سے پانی چاہا جاتا ہے بواسطے اُن کے بزرگ چہرے کے اور اُن کی آل وصحابہ پر ہر لحہ اور ہر دم بشمار اپنی تمامی معلومات کے''

قرطبی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ جو شخص اس درود کو ہر روز اکتالیس (41) بار یا سو (100) بار یا زیادہ پڑھا کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کے ہر رنج و غم کی تفریج اور ہر کرب وضرر کا کشف کردے گا اور اس کا ہر کام آسان اور اس کا حال اچھا اور اُس کا رزق وسیع ہو جائے گا۔ ابواب حسنات وخیرات اس پر مفتوح ہو جائیں گے۔ حوادث وہر شرونکبات جوع وفقر سے امن میں رہے گا۔ اس کی محبت لوگوں کے دلوں میں ہوگی۔ جو چیز اللہ سے مانگے گا وہ اس کو ملے گی۔ شیخ محمد تونسی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جو شخص اس درود کو ہر روز گیارہ بار پڑھے گا تو گویا آسمان سے رزق اُترتا ہے اور زمین سے رزق اُگتا ہے۔ امام دینوری رحمہ اللہ نے کہا کہ ہر روز گیارہ بار پڑھنے سے مراتب علیہ و دولت غنیۃ حاصل ہوگی۔ اگر تین سو تیرہ (313) بار واسطے کشف اسرار کے پڑھے گا تو مراد سے زیادہ دیکھے گا اور اگر ہر روز سو بار پڑھے گا، غرض کو موافق المراد پائے گا۔ حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ نے عدد (۴۴۴۴) کے خواص ذکر کئے ہیں اور فرمایا ہے اکسیر فی سبب التاثیر سے مراد یہی تعداد ہے۔ اس لئے کسی خاص ضرورت کے وقت اس درود کو اسی تعداد میں پڑھنا چاہئے۔

# صلوٰۃ لطیفیہ

یہ درود قاری مولوی سید عبداللطیف صاحب رحمہ اللہ پانی پتی کا عطا کردہ ہے۔ اس کی کثرت موجب فلاح دارین ہے۔ خصوصاً طالب علم کی فہم اور عمل میں ترقی کے لئے نیز شرفِ زیارتِ محمدیہ ﷺ کا بہترین وسیلہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَصْحَابِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَزْوَاجِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ ذُرِّیَّاتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ وَ سَلَّمْتَ وَ رَحِمْتَ وَ تَرَحَّمْتَ وَ بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ بِعَدَدِ جَمِیْعِ حُرُوْفِ الْقُرْاٰنِ وَ الْحَدِیْثِ وَ اُصُوْلِ الْحَدِیْثِ وَ الْفِقْہِ وَ اُصُوْلِ الْفِقْہِ وَ نَحْوِھِمَا وَ بِعَدَدِ نُوْعِ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَ بِعَدَدِ نُجُوْمِ السَّمٰوٰتِ وَ بِعَدَدِ اَقْطَارِ الْاَمْطَارِ وَ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ وَ الزُّرُوْعِ وَالثِّمَارِ وَ ذَرَّاتِ الرَّمْلِ وَالْحَصَاۃِ وَ الْمَعْدَنِیَّاتِ وَ بِعَدَدِ کُلِّ مَخْلُوْقَاتِکَ مِنْ اِنْسٍ وَّجِنٍّ وَّ وَحْشٍ وَّ طُیُوْرٍ وَّ مَا یَدِبُّ عَلَی الْاَرْضِ صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِ مُلْکِکَ اُلُوْفِ الْاٰلَافِ مَلْیُوْنَ مَرَّۃً مَعَ کُلِّ حَرْفٍ وَّ نَفَسٍ وَّاحِدَۃٍ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

ترجمہ: الٰہی رحمت نازل فرما ہمارے سردار محمد ﷺ پر اور ہمارے سردار محمد ﷺ کی آل اور ہمارے سردار محمد ﷺ کے اصحاب اور ہمارے سردار محمد ﷺ کی بیبیوں اور ہمارے سردار محمد ﷺ کی ذریات پر جیسی رحمت اور سلامتی اور مرحمت اور شفقت اور برکت تو نے نازل فرمائی تھی حضرت ابراہیم (علیہ السلام) اور آل ابراہیم (علیہ السلام) پر بشمار تمامی حروف قرآن اور حدیث اور اُصول حدیث اور فقہ اور اُصول فقہ وغیرہ کے اور بشمار اقسام ملائکہ کے اور بشمار آسمانوں کے تاروں کے اور بشمار بارشوں کی بوندوں اور درختوں کے پتوں اور کھیتوں اور پھلوں اور ریت کے ذروں اور کنکریوں اور معدنیات کے اور بشمار اپنی تمامی مخلوقات انسان وجنات وجانور اور پرندوں اور ان جانداروں کے جو زمین پر چلتے ہیں۔ ایسی رحمت جو ہمیشہ رہے تیرے ملک کی ہیشگی کے ساتھ۔ لاکھوں اور کروڑوں مرتبہ ہر حرف اور ہر سانس کے ساتھ تاروزِ قیامت، بیشک تو حمد و بزرگی والا ہے۔

# اعمالِ بزرگان برائے حفاظت

مرتب: محمد عمیر

## حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نوراللہ مرقدہٗ

### حفاظتِ حمل

جو عورت بچہ اسقاط کر دیتی ہو تو ایک دھاگہ کسم کا رنگا، اس کے قد کے برابر لے اور اس پر نو گرہیں لگا دے۔ اور ہر گرہ پر یہ پڑھے:

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ﴿۱۲۷﴾ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ﴿۱۲۸﴾ (سورۃ نحل: ۱۲۷-۱۲۸)

اور سورۂ کافرون پڑھ کر پھونکے۔

※..........※..........※..........※..........※

## حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نوراللہ مرقدہٗ

### تمام بلاؤں سے حفاظت کے لئے

جو شخص اس نقش کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے گا وہ ان شاء اللہ تمام بلاؤں اور آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ نقش کالے کپڑے میں پیک ہوگا۔ نقش یہ ہے:

یاحافظ ۷۸۶ یاناصر

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسبنا | الله | ونعم | الوکیل |
| عزیز | سابق | محیط | مغنی |
| مانع | واحد | ملك | عالم |
| محیی | ممیت | معبود | باقی |

یاحفیظ یابصیر

※..........※..........※..........※..........※

## حضرت مولانا کفایت اللہ دہلوی نوراللہ مرقدہٗ

### رات کو گھر کی حفاظت کے لئے

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ رات کو اس کا گھر ہر طرح کے اثرات اور چوری چکاری سے محفوظ رہے تو اس کو چاہیے کہ رات کو سونے سے پہلے کھلے آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ، سورۂ بقرہ کی ابتدائی آیات مفلحون تک، ایک بار آیۃ الکرسی، ایک بار سورۂ بقرہ کا آخری رکوع اٰمن الرسول سے شروع کر کے ختم سورۃ تک پڑھ کر تین بار دستک دے۔ ان شاء اللہ، جہاں تک تالیوں کی آواز جائے گی، وہاں تک سبھی گھروں کی حفاظت رہے گی۔

※..........※..........※..........※..........※

## حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نوراللہ مرقدہٗ

### جنات و شیاطین سے حفاظت کے لیے

سوتے وقت سورۂ اخلاص دو سو بار پڑھے۔ جنات و شیاطین سے حفاظت رہے گی۔

※..........※..........※..........※..........※

## حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیب نوراللہ مرقدہٗ

### تمام بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لیے

اگر اس نقش کو اپنے گلے میں ڈالے گا تو وہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یادافع | البلیات | یاقاضی | الحاجات |
| یامجیب | الدعوات | یاشافی | یاکافی |
| بحرمت | سیدالمرسلین | واصحابه | وآله |
| الطاهرین | اجمعین | آمین | ثم آمین |

# ماہرین علوم روحانیہ کی اہم اور بیش قیمت کتب

## صاحبزادہ مفتی اقبال احمد کھرل کی مجرب کتب

| نمبر شمار | نام کتاب | عام قیمت |
|---|---|---|
| 1 | سحر اور جادو کا توڑ | 220 |
| 2 | سورۃ فاتحہ سے مشکلات کا حل | 140 |
| 3 | آیۃ الکرسی سے مشکلات کا حل | 140 |
| 4 | قل شریف سے مشکلات کا حل | 140 |

## حافظ عبدالرؤف کی مستند کتب

| | | |
|---|---|---|
| 1 | تحفۂ حب | 350 |
| 2 | جنات، جادو سے شرطیہ مکمل نجات | 500 |
| 3 | کشائش رزق کے مجرب عملیات | 300 |
| 4 | تعویذات کی ڈائری | 1200 |
| 5 | عملیات و تعویذات کا انسائیکلوپیڈیا | 670 |

## ملک زاہد محمود اعوان کی روحانی کتب

| | | |
|---|---|---|
| 1 | روحانی علاج | 360 |
| 2 | آئینۂ اسرار عملیات و تعویذات | 360 |
| 3 | اسرار النجوم (اول) | 300 |
| 4 | اسرار النجوم (دوم) | 300 |
| 5 | روحانی عملیات و وظائف | 300 |
| 6 | اسرار وقتی زائچہ | 240 |

## علامہ شاہ گیلانی کی قیمتی کتب

| | | |
|---|---|---|
| 1 | بیاضِ عملیات | 250 |
| 2 | ارتکاز توجہ | 480 |
| 3 | جفر بدوح یلن | 300 |
| 4 | جفر الجامع خافیہ | 300 |
| 5 | جفر الامام | 300 |
| 6 | حضرت علیؓ علوم کی روشنی میں | 450 |
| 7 | خزینۂ رمل | 240 |
| 8 | روحانی ایکسرے (علم رمل) | 400 |
| 9 | سائنس | 300 |
| 10 | سرغیب (مستحصلہ ابوطالبی) | 350 |
| 11 | سیر رمل | 350 |
| 12 | قاعدہ ثنا | 300 |
| 13 | نکات جفر | 450 |
| 14 | ہپناٹزم کا مکمل نصاب | 470 |

## ڈاکٹر حشمت جاہ کی انمول کتب

| | | |
|---|---|---|
| 1 | سورہ فاتحہ کے ذریعے مشکلات کا حل | 120 |
| 2 | سورہ الکوثر کے ذریعے مشکلات کا حل | 120 |
| 3 | عملیات شادی | 75 |
| 4 | عملیات محبت | 75 |
| 5 | عملیات استخارہ | 75 |
| 6 | عملیات روزگار | 75 |
| 7 | عملیات جسمانی امراض | 75 |
| 8 | عملیات روحانی امراض | 75 |
| 9 | عملیات مشکل کشائی | 75 |
| 10 | عملیات حاجت روائی | 75 |
| 11 | عملیات حفاظت و عداوت | 75 |
| 12 | عملیات تسخیرات | 75 |
| 13 | علم نجوم سیکھیے | 75 |
| 14 | رنگ و روشنی سے علاج | 60 |
| 15 | آب زم زم سے شفاء | 50 |
| 16 | خواب اور تعبیر | 50 |
| 17 | ہپناٹزم سیکھیے | 40 |
| 18 | مسمریزم سیکھیے | 40 |
| 19 | علم النفس سیکھیے | 50 |
| 20 | نگینے بولتے ہیں | 120 |
| 21 | شعبدہ بازی کے کھیل | 40 |
| 22 | شعبدہ بازی سیکھیے | 90 |
| 23 | روحانی عملیات | 240 |
| 24 | اسم اعظم سے جادو کا توڑ | 220 |
| 25 | رو یٰسین سے مشکلات کا حل | 220 |
| 26 | سورہ مزمل سے جادو کا توڑ | 220 |
| 27 | قرآن مجید کی مدد سے آسیبی قوتوں اور جادو کا توڑ کیجیے | 210 |

# حفاظت کے مجرب اعمال

مرتب: مولانا ممتاز صاحب (رکن روحانی علاج گاہ)

## حفاظت حمل

جوعورت بچہ اسقاط کر دیتی ہو تو ایک دھاگہ کسم کا رنگا، اس کے قد کے برابر لے اور اس پر نو گرہیں لگا دے۔ اور ہر گرہ پر یہ پڑھے:

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ﴿١٢٧﴾ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ﴿١٢٨﴾ (سورۃ نحل: ۱۲۷-۱۲۸)

اور سورۂ کافرون پڑھ کر پھونکے۔

## نظر بد سے حفاظت

جس بھی چیز، آدمی یا بچے کو نظرِ بد سے محفوظ کرنا منظور ہو تو ان کلمات کو تین مرتبہ پڑھ کر اس چیز، آدمی یا بچے پر دم کر دیں۔ ان شاء اللہ، نظرِ بد سے حفاظت ہو جائے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

حَبْسٌ حَابِسٌ شَجَرٌ يَابِسٌ شِهَابٌ قَابِسٌ فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ۔

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے بعد نماز فجر بسم اللہ الرحمن الرحیم آٹھ سو مرتبہ اور یاعزیز جتنا ہو سکے، پڑھیں۔

## عامل کی حفاظت کے لیے حصار

عامل کو چاہیے کہ عمل کرنے سے پہلے وضو کر کے تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور اپنے تمام جسم پر دم کرے۔ پھر چاقو لے کر ایک خط اپنے سامنے کھینچے۔ داہنی جانب سے شروع کرے اور شروع کرتے وقت ایک سانس میں سورۂ قدر پڑھے۔ پھر اپنے داہنی طرف خط کھینچے اور سورۂ کافرون پڑھے۔ پھر بائیں جانب خط کھینچے اور سورۂ فلق ایک سانس میں پڑھے۔ پھر اپنے پیچھے ایک خط کھینچے اور سورۂ ناس ایک سانس میں پڑھے۔

## ہر قسم کے خطرات سے محفوظ رہنے کے لئے

روزانہ ظہر کی نماز کے بعد

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْل

چار سو پچاس (450) مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف۔ ان شاء اللہ، تمام خطرات و حوادث سے محفوظ رہیں گے۔

## دل کے دورے اور تکلیف سے حفاظت کے لیے دعا

ہر فرض نماز کے بعد دل پر سیدھا ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ پڑھیں۔ پھر ہتھیلی پر دم کر کے سینے پر پھیر لیں۔ دعا یہ ہے:

يَا قَوِيُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِيْ وَقَلْبِيْ

اس کے بعد شہادت کی انگلی دل پر رکھ کر سات مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

فَاسْتَقِمْ كَمَآ اُمِرْتَ وَمَنْ تَابَ مَعَكَ ﴿١١٢﴾ (ھود: ۱۱۲)

## دشمن اور ظالم سے حفاظت

عصر کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ یہ مسنون دعا پڑھیں:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

اول و آخر درود شریف پڑھیں۔

## دشمن سے حفاظت

اکیس (۲۱) روز اکیس (۲۱) مرتبہ بعد نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

## حمل کی حفاظت کے لیے

''الرحمٰن'' ایک کاغذ پر گیارہ مرتبہ لکھ کر حاملہ کے گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ حمل محفوظ رہے گا اور بچہ ساتھ خیریت و عافیت کے پیدا ہوگا۔

# دودھ بڑھ جانے کے عملیات

مرتبہ: محمد ایوب بشوی، ایم اے

## دودھ بڑھ جانے کے لئے عمل

اگر کسی عورت کا دودھ خشک ہو گیا ہو تو اس کے گلے میں ان آیتوں کو لکھ کر موم جامہ کر کے ڈالنا اور انہی آیتوں کو پانی پر پڑھ کر اس پانی سے سینے کو دھونا پھر اس پانی کو پاک محفوظ دیوار پر چھڑکنا یا ایسی زمین پر ڈالنا کہ وہ اس پانی کو خشک کر لے، نہایت مفید ہے۔ آیتیں یہ ہیں:

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِي وُعِدَ الْمُتَّقُونَ ۖ فِيهَآ أَنْهٰرٌ مِّن مَّآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ ۚ وَأَنْهٰرٌ مِّن لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهُۥ وَأَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِينَ ۚ وَأَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى

## دودھ بڑھ جانے کے لیے

جس عورت کا دودھ کم ہو یا کسی وجہ سے کم ہو گیا ہو تو اس عورت کا دودھ بڑھانے کیلئے اس نقش مکرم کو تین دن تک برابر باوضو لکھ کر پانی گھول کر پلائیں۔ خدا کے فضل وکرم سے دودھ زیادہ ہو جائے گا۔ وہ نقش مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶۷ | ۱۴۷۱ | ۱۴۷۴ | ۱۴۶۰ |
| ۱۴۷۳ | ۱۴۶۱ | ۱۴۶۶ | ۱۴۷ |
| ۱۴۶۲ | ۱۴۷۶ | ۱۴۶۹ | ۱۴۶۵ |
| ۱۴۷۰ | ۱۴۶۴ | ۱۴۶۳ | ۱۴۷۵ |

## دودھ بڑھ جانے کے لیے

جس عورت کی چھاتیوں کا دودھ خشک ہو گیا ہو تو اس نقش کو زعفران اور گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈالے اور ایک تعویذ روزانہ لکھ کر پلادے۔ سات یوم تک ان شاء اللہ تعالیٰ دودھ خدا کے فضل وکرم سے جاری ہوگا۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۷۰۲۷ | ۷۰۳۰ | ۱ |
| ۷۰۲۹ | ۲ | ۷ | ۷۰۲۸ |
| ۳ | ۷۰۳۲ | ۷۰۲۵ | ۶ |
| ۷۰۲۶ | ۵ | ۴ | ۷۰۳۱ |

## دودھ بڑھ جانے کے لیے

جس عورت کا دودھ کم ہو تو اس نقش مکرم کو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈالے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دودھ بڑھ جائے گا۔ وہ نقش مکرم یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۰ | ۱۲ |

# خواصِ سورۂ بقرہ

قاضی محمد عبدالرحیم بستوی

حدیث میں ہے إِنَّ الشَّيْطَانَ يَنفِرُ مِنَ الْبَيْتِ الَّذِي تُقْرَأُ فِيهِ سُورَةُ الْبَقَرَةِ۔ (رواہ مسلم کذا فی المشکوٰۃ) یعنی شیطان بھاگ جاتا ہے اس گھر سے جس میں اس سورۃ کی تلاوت کی جائے۔ نیز فرمایا اوراس کے پڑھنے میں برکت ہے اور چھوڑنے میں حسرت ہے۔

## زیادتی حافظہ کیلئے

نوچندی جمعرات کو پاک برتن میں مشک وزعفران سے لکھ کر کنویں کے پانی سے رات میں دھو کر پی لے، چند جمعرات ایسا ہی کرے اور دن میں روزہ رکھے،قوت حافظہ زیادہ ہو۔ آیت کریمہ الٓمٓ تا مفلحون۔

## خلل ام الصبیان کیلئے

آیت کریمہ وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادَّارَأْتُمْ فِيهَا ۖ وَاللَّهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنتُمْ تَكْتُمُونَ ﴿٧٢﴾ فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ بِبَعْضِهَا ۚ كَذَٰلِكَ يُحْيِي اللَّهُ الْمَوْتَىٰ وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ﴿٧٣﴾

ترکیب یہ ہے کہ سوا بالشت کی چاقو یا چھری لے کر جڑ کی جانب سے بچے کے پیٹ پر پھرائے اور اس آیت کو تین بار دم کرے پھر اس کو کسی گوشہ یا صحرا میں دفن کردے۔ دوسرے دن اسی طرح کرے، تین دن یا سات دن ایسا ہی کرے، صحت ہوگی۔

## جو کچھ دل میں ہے وہ بیان کرے

اگر درج بالا دونوں آیتوں کو لکھ کر سونے والے کے سینہ پر رکھ دے، جو کچھ اس کے دل میں ہوگا بیان کردے گا۔

## زیادتی شیر

اس آیت کریمہ ثُمَّ قَسَتْ قُلُوبُكُم مِّن بَعْدِ ذَٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ أَوْ أَشَدُّ قَسْوَةً ۚ وَإِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْأَنْهَارُ ۚ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَاءُ ۚ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللَّهِ ۗ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ۔ کو لکھ کر روئی کے ٹکڑے میں ملا کر عورت کو کھلائے، دودھ زیادہ ہوگا۔

## عقد اللسان

صِبْغَةَ اللَّهِ ۖ وَمَنْ أَحْسَنُ مِنَ اللَّهِ صِبْغَةً ۖ وَنَحْنُ لَهُ عَابِدُونَ۔ ۴۱ بار۔ بعدہٗ العجل ۳ بار، الوحا ۳ بار، الساعہ ۳ بار لوہے کی کیل پر دم کرے، مکان میں گاڑھ دے۔

## بخار کیلئے

ذَٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۗ فَمَنِ اعْتَدَىٰ بَعْدَ ذَٰلِكَ فَلَهُ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿١٧٨﴾ ایک لکڑی لے کر مریض بخار کو سامنے بٹھالے اور مریض کے چاروں طرف اس آیت کو ۳۔ ۳ بار پڑھے اور ہر مرتبہ لکڑی کو زمین پر مارے، بخار دور ہوجائے۔

## جنگ میں ہزیمت نہ ہو

سورۂ بقرہ، سورۂ عمران، سورۂ نسا، سورۂ مائدہ میں چار آیتیں ہیں۔ ہر ایک آیت دس دس قاف پر مشتمل ہیں۔ ان کو علم (جھنڈے) پر لکھ کر علم کو لشکر میں سامنے رکھے، شکست نہ ہو۔ وہ آیتیں یہ ہیں۔

أَلَمْ تَرَ إِلَى الْمَلَإِ مِن بَنِي إِسْرَائِيلَ مِن بَعْدِ مُوسَىٰ ۔ إِذْ قَالُوا لِنَبِيٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۔ قَالَ هَلْ عَسَيْتُمْ إِن كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ أَلَّا تُقَاتِلُوا ۔ قَالُوا وَمَا لَنَا أَلَّا نُقَاتِلَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَقَدْ أُخْرِجْنَا مِن دِيَارِنَا وَأَبْنَائِنَا ۔ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا إِلَّا قَلِيلًا مِّنْهُمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالظَّالِمِينَ ۲۴۶ ﴿سورۃ البقرۃ: ۲۴۶﴾

لَّقَدْ سَمِعَ اللَّهُ قَوْلَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ فَقِيرٌ وَنَحْنُ أَغْنِيَاءُ ۔ سَنَكْتُبُ مَا قَالُوا وَقَتْلَهُمُ الْأَنبِيَاءَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۔ وَنَقُولُ ذُوقُوا عَذَابَ الْحَرِيقِ ۱۸۱ ﴿سورۃ آلِ عمران: ۱۸۱﴾

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ قِيلَ لَهُمْ كُفُّوا أَيْدِيَكُمْ وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ ۔ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ (باقی ص 18 پر)

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (9)

### مریض پر مسلط شیاطین کو جلانا

جس طرح مریض پر جنات کا اثر ہوتا ہے، اسی طرح شیاطین کا اثر بھی ہوتا ہے۔ شیاطین کے زیر اثر مریض کی سب سے بڑی علامت یہ ہوتی ہے کہ وہ نیکی کے تمام کاموں سے دور بھاگتا ہے، اس کو مشکل لگتے ہیں، اس میں ہمت نہیں ہوتی...... جب کہ گناہوں کے کام اس کو آسان لگتے ہیں، وہ جلد مبتلا ہو جاتا ہے، اس میں گناہوں کے کاموں سے بچنے کی ہمت بہت کم ہوتی ہے۔ اکیس (۲۱) یوم کے اس علاج سے شیاطین مریض کا پیچھا چھوڑ دیں گے، ورنہ جل جائیں گے، ان شاء اللہ۔

نوٹ: اگر اس روحانی علاج سے بالکل فائدہ نہ ہو تو روحانی علاج گاہ رابطہ فرمائیں

0324-7772772 ہدیہ 1500 روپے



کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (11)

### مریض پر مسلط آسیب و جنات کو جلانا

ایسے آسیب و جنات، جو خود سے مریض پر مسلط ہوئے ہوں، کسی کے بھیجے ہوئے نہ ہوں اور کسی طرح بھی پیچھا نہیں چھوڑ رہے ہوں، عام علاج کارگر نہ ہو رہا ہو۔ وظائف ناکام ہو رہے ہوں۔ یا پھر وہ آسیب و جنات خود عامل ہوں، روحانی علاج کی خود کاٹ کر دیتے ہوں تو ایسے آسیب و جنات سے نجات کے لیے اس روحانی علاج کو استعمال کریں۔

اکیس (۲۱) یوم کے اس علاج سے ہر قسم کے آسیب و جنات مریض کا پیچھا چھوڑ دیں گے، ورنہ جل جائیں گے، ان شاء اللہ۔ ہدیہ 1500 روپے

**نوٹ:** اگر اس روحانی علاج سے بالکل فائدہ نہ ہو تو روحانی علاج گاہ رابطہ فرمائیں۔

شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت 0324-7772772

روحانی دکان دار العمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (14)

### ہر قسم جادو، جنات، سایہ اور ہر مرض کا علاج (۱)

کئی مریض ایسے ہوتے ہیں جن کو مختلف بیماریاں ہوتی ہیں۔ جسمانی علاج جتنا بھی کروالیں، مکمل شفایابی نہیں ہوتی۔ ساتھ ہی وہ روحانی مریض بھی ہوتے ہیں اور ان پر جادو اور جنات...... دونوں طرح کے بداثرات ہوتے ہیں۔ ایسے مریضوں کو جلد شفاء صرف اسی وقت مل سکتی ہے، جب ایسا روحانی علاج کیا جائے جو جادو اور جنات کے بداثرات دور کرنے کے ساتھ بیماری کا بھی علاج ہو۔

اس روحانی علاج کی خصوصیت ہی یہ ہے کہ یہ بیک وقت جادو، جنات اور جسمانی امراض کے لیے ہے۔ دورانیہ اکیس (۲۱) یوم۔ ہدیہ 1500 روپے

**نوٹ:** اگر اس روحانی علاج سے بالکل فائدہ نہ ہو تو روحانی علاج گاہ رابطہ فرمائیں۔

0324-7772772 شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت

روحانی دکان دار العمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (12)

### مریض پر ہونے والے جادو اور مسلط مخلوق کو جلانا

جادو کی ایک قسم میں آسیب، جنات و شیاطین میں سے کسی کو مریض پر مسلط کر دیا جاتا ہے۔ اگر اس جادو کا علاج عام جادو کے طریقہ پر کیا جائے تو علاج نہیں ہوتا۔ ایسی مخلوق آسانی سے جاتی بھی نہیں ہے۔

اگر کسی کے ساتھ ایسا ہی معاملہ ہو اور جادو سے مسلط مخلوق کسی طرح بھی پیچھا نہیں چھوڑ رہے ہوں تو اس روحانی علاج سے فائدہ اٹھائیں۔

اکیس (۲۱) یوم کے اس علاج سے جادو کے ذریعے ہر قسم کی مسلط مخلوق مریض کا پیچھا چھوڑ دیں گی، ورنہ جل جائیں گی، ان شاء اللہ۔

نوٹ: اگر اس روحانی علاج سے بالکل فائدہ نہ ہو تو روحانی علاج گاہ رابطہ فرمائیں

0324-7772772 ہدیہ 1500 روپے

روحانی دکان دار العمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

# شرفِ قمر کے اعمال

ارا کین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 21-8-19 | 21-8-19 |
| 13:33 | 15:31 |

## قرض کی وصولیابی کے لئے

قرض کی وصولیابی کے لئے یہ نقش تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ مندرجہ ذیل انداز سے دو نقش تیار کریں۔ ایک نقش پھل دار درخت پر لٹکائیں اور ایک نقش ہرے کپڑے میں کر کے اپنے باندھ لیں۔ ان شاء اللہ بہت جلد قرض وصول ہو جائے گا۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ن | ن | ن | ن | ن |
| ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۵ | ن |
| ۱۷ | ۲ | ۱۱ | ۱۶ | ن |
| ۷ | ۲۰ | ۱۳ | ۱۰ | ن |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۱۹ | ن |

اجب یا حوالئیل بحق نون

اللّٰھم قلب والف فلاں ابن فلاں علی حب فلاں ابن فلاں

برائے وصولیابی قرض

یامقلب القلوب والابصار

نوٹ: قرض کی وصول یابی آج کل ایک بہت بڑا مسئلہ ہے۔ کوئی بھی قرض لے کر واپس کرنے کو تیار نہیں ہوتا۔ عاملین اس وقت سے فائدہ اٹھائیں اور زیدہ سے زیادہ تعویذ تیار کر کے رکھیں۔

# قمر در عقرب کے اعمال

ارا کین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 06-8-19 | 09-8-19 |
| 20:31 | 01:34 |

## دشمن کو دشمنی سے روکنے کے لئے

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ۔ حٰمٓ اَلْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ۔

دو تعویذ کالی سیاہی سے سفید کاغذ پر لکھیں۔ تعویذ کے نیچے اس شخص کا نام معہ والدہ لکھیں جو دشمنی کر رہا ہے اور اس کو روکنا مطلوب ہے۔ پھر دونوں تعویذ پر کالا کپڑا چڑھا کر کالے دھاگے سے پلیٹ دیں۔ ایک تعویذ کو کم از کم دس کلو وزن کے نیچے رکھیں اور دوسرا پرانی قبر میں دفن کر دیں۔

سائل کو یہ کلمات اکتالیس بار روزانہ پڑھ کر دشمن کی طرف دم کرنے کو بھی کہیں۔ ان شاء اللہ، اکیس یوم میں بہتری آجائے گی۔

## سسرالیوں کی زبان بندی کے لیے روحانی نمک

عموماً سسرال کے بارے میں ایسے واقعات سننے کو ملتے رہتے ہیں جن میں ساس، سسر، نندیں، دیورانی اور جٹھانی...... سب ہی منفی کردار ادا کر رہی ہوتی ہیں۔ کسی سسرال میں سب اور کسی میں کم مگر زیادہ تر منفی ہی سننے کو ملتا ہے۔ یہ سارا کام زبان سے ہی شروع ہوتا ہے۔

جو خواتین یہ چاہتی ہیں کہ ان کے سسرالیوں کی زبان، ان کے حق میں بند رہے تو اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔

گھر کے کھانے والے نمک پر سورۃ مزمل اکیس (۲۱) بار پڑھ کر دم کریں۔ پڑھنے سے قبل نیت کر لیں کہ کس کس کی زبان بند کرنی ہے۔ پھر ایک ماہ تک اس نمک کو استعمال کریں۔ ان شاء اللہ، مقصد حاصل ہوگا۔

# نظراتِ سیارگان کے اعمال

**ادارہ**

## نقش حصول دولت

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس تثلیث مشتری | 06-08-19<br>11:52 | 07-08-19<br>12:32 | 08-08-19<br>13:17 |

بسم اللہ شریف کا یہ نقش مشتری کی ساعت میں کندہ کرائیں اور اسی ساعت میں اس کا عمل کریں۔

اول درود تاج ۷ بار بعدہٗ اجب یاجبرائیل یا ھموا کیل یاذویائیل یا اسرافیل یا طاطائیل یادوریائیل یا اموا کیل یاتنکفیل یاحولائیل یاسرکیتائیل بحق بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ ۷۸۶ بار پڑھ کر نقش پر دم کر کے اپنے پاس عطر لگا کر رکھیں، اگر

اجب یاجبریل بحق

| بسم | الرحمٰن | الرحیم |
|---|---|---|
| ٢٦٥ | ٢٥٨ | ٢٦٣ |
| ٢٦٠ | یااکرام | ٢٦٤ |
| ٢٦١ | ٢٦٦ | ٢٥٩ |
| یاتنکفیل | یاسرکیتائیل | یاطاطائیل |

ممکن ہو تو ہر روز ۱۹ بار بسم اللہ باموکل پڑھ کر نقش پر بھی دم کریں اور پانی پر دم کر کے پی لیا کریں۔ باقی ہاتھ اور منہ پر مل لیا کریں۔

## امراء وحکام کی تسخیر

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| زہرہ تثلیث مشتری | 08-08-19<br>06:11 | 09-08-19<br>01:28 | 09-08-19<br>20:48 |

فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا وَسَخِّرْلَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ النَّارَ لِاِ بْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَالشَّيَاطِيْنَ وَالْجِنَّ لِسُلَيْمَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخِّرْلَنَا كُلَّ بَحْرٍ هُوَلَكَ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ وَالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ۔

زعفرانی سیاہی سے تعویذ لکھ کر سائل کو دیں اور ساتھ ہی یہ کلمات بھی دیں تا کہ وہ روزانہ بلاناغہ سات بار صبح و شام اپنے ورد میں رکھے۔ ان شاء اللہ، جس حاکم، افسر، امیر شخص کی تسخیر کا ارادہ کرے گا، وہ جلد پورا ہو جائے گا۔ اگر کسی خاص شخص کی تسخیر مطلوب ہو تو تعویذ کے نیچے مقصد لکھ کر دیا جائے اور اکتالیس بار روزانہ اکیس یوم تک وظیفہ پڑھنے کو کہا جائے۔ اکیس دن وظیفہ ختم کر کے کچھ میٹھا نابالغ بچوں میں بانٹ دیا جائے اور بائیسویں دن بات کی جائے۔ ان شاء اللہ، مطلوبہ شخص مسخر ہو جائے گا۔

## زوجین میں محبت

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| زہرہ قران شمس | 10-08-19<br>20:11 | 14-08-19<br>11:08 | 18-18-19<br>02-09 |

مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ﴿١٩﴾ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ﴿٢٠﴾

(الرحمٰن: ۱۹-۲۰)

شوہر اور بیوی کے نام معہ والدہ کے اعداد نکال کر دونوں آیات کے اعداد بھی جمع کر لیں اور اس سے تین نقش مثلث آبی چال سے اور تین نقشِ مربع آتشی چال سے سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے بنائیں۔ مثلث کو پلانے کے لیے دیں، ایک ہفتہ کا ایک۔ اور مربع کا فلیتہ بنا کر ایک ہفتہ تک آدھ گھنٹہ روزانہ مطلوب کی طرف چراغ کا منہ کر کے جلائیں۔

زوجین میں جو آپ کے پاس آئے، اس کو درج بالا آیات، کل اعداد

کے برابر روزانہ پڑھنے کو بھی دیں۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ پڑھنے سے عمل میں بہت زیادہ طاقت آ جائے گی۔

کل تین ہفتہ کے عمل سے ان شاء اللہ، زوجین میں نفرت وغصہ ختم ہو جائے گا اور اس کی جگہ محبت قائم ہو جائے گی۔

یہ عمل خاص کر ان کے لیے مفید ہے جو ایک ہی جگہ نہ رہتے ہوں یعنی شوہر کسی اور جگہ اور بیوی کسی اور جگہ۔

## ترقی فہم وحافظہ

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
| --- | --- | --- | --- |
| عطارد تثلیث | 21-08-19 | 21-08-19 | 22-08-19 |
| مشتری | 01:44 | 15:05 | 04:17 |

یٰسٓ ۚ ﴿۱﴾ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۙ﴿۲﴾ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۙ﴿۳﴾ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ؕ﴿۴﴾ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ۙ﴿۵﴾

سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے تعویذات تیار کر کے رکھ لیں۔ یہ تعویذ جس کو ضرورت ہو، اس کو موم جامہ کر کے دے دیں تا کہ گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھ لے۔

سفید روغنی کاغذ پر بھی اس وقت کے دوران زعفرانی سیاہی سے تعویذات تیار کر کے رکھ لیں۔ جس کو پاس رکھنے کا تعویذ دیں، اس کو چھ (۶) تعویذ روغنی کاغذ والے بھی دیں۔ ایک تعویذ ایک ہفتہ تک استعمال کریں۔ چھ تعویذات کا کورس مکمل کرنے پر ان شاء اللہ، فہم اور حافظے میں بہت زیادہ بہتری آ جائے گی۔

## عورتوں کی تسخیر

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
| --- | --- | --- | --- |
| زہرہ قران | 23-08-19 | 24-08-19 | 26-08-19 |
| مریخ | 06:14 | 22:05 | 13:55 |

یہ عمل صرف خواتین کے لیے ہے۔ ایسی خواتین جن کا واسطہ دوسری خواتین سے اکثر رہتا ہے جیسے لڑکیوں کے سکول، کالج، یونیورسٹیز یا کسی ایسے ادارے میں کام کرنا جو خواتین پر مشتمل ہو...... اور وہ چاہتی ہوں کہ دوسری خواتین ان کی مسخر رہیں تو زہرہ کی ساعت میں یہ عمل تیار کریں۔

سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ﴿۱۳﴾ وَاِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ﴿۱۴﴾ (الزخرف: ۱۳-۱۴)

نام سائلہ مع والدہ اور آیات کے اعداد کو جمع کریں اور ان سے سائلہ کے مزاج کے مطابق مثلث کو زعفرانی سیاہی سے لکھیں اور زہرہ کے بخور کی دھونی دے کر سائلہ پہن لے۔

گیارہ دن تک اس آیت کی ایک تسبیح اپنے ورد میں رکھے۔ پھر روزانہ سات بار ورد کرتی رہے۔ ان شاء اللہ، خواتین میں مقبول بھی ہوگی اور خواتین مسخر بھی ہوں گی۔

یاد رہے کہ کسی بھی غیر شرعی مقصد کے لیے اس عمل کو استعمال نہیں کیا جائے۔ صرف جائز درجے کی حد تک مسخر کرنے کی نیت ہو۔ اچھے اخلاق اپنائیں اور دوسری خواتین کے کام بھی آئیں۔

## بقیہ: معاشرتی مسائل اور ان کا حل

شریعت کو ترجیح دی ہے۔ آپ نے مال و دولت اور اس کی آوارگی کو ناپسند کیا ہے۔ اگر آپ یہ سمجھتی ہیں کہ شادی کے بعد وہ بدل جائے گا یا آپ اپنے پیار و محبت سے اس کو معاشرے کی بے راہ روی اور غلط راستے سے روک کر سیدھے راستے پر لے آئیں گی تو یہ کام بھی بہت عظیم ہے۔ والدین کی اطاعت اور خاوند کی ہدایت دونوں کام رضائے الٰہی اور آپ کی دو جہاں میں خوشی کا ذریعہ بنیں گے۔ سب سے پہلے آپ استخارہ کریں کہ وہ لڑکا آپ کے لیے اور آپ اس کے لیے شادی کے لیے موزوں بھی ہیں یا نہیں ہیں یا یہ شادی کیسی رہے گی؟ آپ کا مستقبل کیسا رہے گا؟ اس کے لیے 3 دن مسلسل رات کو سونے سے پہلے 2 رکعت نفل پڑھ کر اللہ پاک سے دعا مانگیں اور پھر سونے سے پہلے یاعلیم یاخبیر یابصیر پڑھ کر سو جائیں، جو خواب میں نظر آئے وہ لکھ بھیجیں۔ آپ کے استخارے اور نظر آنے والے خواب کی تعبیر کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ کو کوئی وظیفہ یا عمل بتلا دیا جائے گا۔ اللہ پاک تمام معاملات میں آسانی اور بہتری فرما دیں گے۔

# معاشرتی مسائل اور ان کا حل

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر (نائب ناظم روحانی علاج گاہ)

## والدین اپنی مرضی مسلط نہ کریں، اولاد کی رائے کو ترجیح دیں

**سوال** میرے والدین میری شادی ایک لڑکے کے ساتھ زبردستی کرنا چاہ رہے ہیں جبکہ وہ لڑکا ہر لحاظ سے ہی مجھ سے کم ہے۔ تعلیم اس کی مجھ سے کم ہے، آوارہ ذہن ہے، نماز وغیرہ کا بھی پابند نہیں ہے۔ خوبصورت بھی نہیں ہے۔ میرے والدین اس کی دولت اور جائیداد کی خاطر مجھے اس سے شادی کرنے کا کہہ رہے ہیں۔ میں ذہنی طور پر بالکل مطمئن اور راضی نہیں ہوں۔ براہ کرم رہنمائی فرمائیں کہ کیا میں اس زبردستی کو قبول کرلوں یا پھر صاف انکار کردوں، میں نے اپنے والدین سے کہا ہے کہ مجھے دولت اور جائیداد کی ضرورت نہیں ہے لیکن کم ازکم لڑکا خوبصورت، دین دار، شریعت کا پابند، اخلاقیات کا حامل، شریف النفس تو ہونا چاہیے۔ میرے والدین میری بات سننے اور ماننے کیلئے بالکل ہی تیار نہیں ہیں۔ میں اس بارے میں کیا کروں؟ مجھے کوئی وظیفہ عنایت فرمائیں کہ یا تو میرا دل مان جائے یا پھر والدین میری بات مان لیں، پھر اس جگہ سے رشتے کا انکار ہوجائے۔

(ایک بیٹی، مردان)

**جواب** میری بیٹی آپ کی پریشانی واقعی بہت بڑی ہے، تمام والدین کا حق بنتا ہے کہ وہ اپنی اولاد کی شادی سے پہلے اپنی اولاد سے مشورہ ضرور کریں۔ اولاد کی رائے لیں، اولاد کی مرضی پوچھیں، اولاد کے جذبات کو مدنظر رکھیں، اولاد کی خواہشات کو ترجیح دیں، اولاد پر اپنی زبردستی کو کسی صورت مسلط نہ کریں۔ اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ لڑکی کا لڑکے کے ساتھ اور لڑکے کا لڑکی کے ساتھ ''جوڑ'' بھی بنتا ہو اور یہ جوڑ ہر لحاظ سے ملانا بہتر ہے۔ یہاں جوڑ کا معنیٰ برابری ہے۔ عمر میں برابری، قد میں برابری، صورت وشکل میں برابری، حسب ونسب میں برابری، رنگ وروپ میں برابری، تعلیم میں برابری وغیرہ وغیرہ۔ یہ جوڑ ملانا فرض یا واجب تو نہیں ہے لیکن فرض اور واجب سے کم بھی نہیں ہے۔ چونکہ اس جوڑ کے نہ ملانے کی وجہ سے بہت سے رشتے ٹوٹے ہیں، بہت سی لڑائیاں دیکھنے میں آئی ہیں، بہت سارے جھگڑے سامنے آئے ہیں، بہت طلاقیں ہوئی ہیں، بہت سے خاندان ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہوئے ہیں، بہت سی ناچاقیاں دیکھنے کو ملی ہیں، بہت ساری لڑکیاں اس جوڑ نہ ملانے کی وجہ سے اپنے خاوندوں کے روز کی گالم گلوچ، مار پیٹ کا شکار ہیں اور بہت زیادہ خاونداس جوڑ نہ ملنے کی وجہ سے اپنی بیوی، اور سسرال کی بلاوجہ غلامی اور ناجائز زیادتیوں کا شکار بن کر ''زن مریدی'' کی زندگی گزارنے اور ان کی وجہ سے باقی تمام رشتہ داروں اور رشتہ داریوں سے ٹوٹنے اور بہت ساری مردانہ صلاحیات سے محروم اور عاری ہوچکے ہیں۔ شریعت کی روشنی میں اس جوڑ ملانے کو ''کفو'' کہا جاتا ہے۔ اولاد خواہ بچے ہوں یا بچیاں ہوں ان کو چاہیے کہ والدین کے تمام آداب کا خیال رکھتے ہوئے، ان کے مکمل ادب واحترام کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے ان کو اپنی دلی رائے سے ضرور آگاہ اور مطلع کریں۔ ضد اور ہٹ دھرمی سے بالکل کام نہ لیں۔ اپنی خواہشات اور اپنی رائے پر اپنے والدین کے حکم اور مرضی کو ترجیح دیں۔ کیونکہ بہرحال والدین کی عمر زیادہ ہونے کی وجہ سے ان کے تجربات اور مشاہدات زیادہ ہوتے ہیں اور والدین کی پہلی اور آخری خواہش اپنی اولاد کی خوشی، اپنی اولاد کی راحت، اپنی اولاد کا سکون، اپنی اولاد کی آسائش، اپنی اولاد کا اچھا مستقبل ہی ہوتا ہے۔ والدین اپنی اولاد کے لیے بہرحال اچھا فیصلہ ہی کرتے ہیں۔ اس لیے کہ ان کے تمام فیصلوں میں اپنی اولاد کے لیے کامل شفقت ہی ملحوظ خاطر ہوتی ہے۔ بہرحال شریعت اسلامیہ نے جس طرح اولاد کے لیے والدین کے تمام تر حقوق کی ادائیگی لازم قرار دی ہے۔ بالکل اسی طرح تمام والدین کے ذمہ بھی اپنی تمام اولاد کے تمام حقوق کا خیال رکھنا ضروری قرار دیا ہے۔ اور ان میں سے جو بھی ان حقوق کو نظرانداز کرے گا اس کا خمیازہ اس کو ضرور بھگتنا ہوگا۔ مثلاً شادی کے معاملے میں والدین کے ذمہ اپنی اولاد کی رضامندی دیکھنا ضروری ہے۔ اگر والدین اپنی اولاد کا رشتہ کسی غیر مناسب جگہ طے کرنا چاہیں اور وہ جگہ واقعی غیر مناسب ہوتو اولاد کو شریعت نے یہ حق دیا ہے کہ وہ صاف انکار کردیں۔ یہ انکار کرنا بےادبی، گستاخی اور نافرمانی کے درجے میں نہیں آئے گا اور اگر اولاد اپنی ناگواری اور ناپسندیدگی کے باوجود صرف اور صرف والدین کی رضاجوئی، والدین کا احترام، والدین کی عزت، والدین کی فرماں برداری، والدین کی اطاعت، والدین کی خوشنودی کیلئے ہنسی خوشی اس رشتے کو قبول کرلیں اور پھر نبھا کر دکھا بھی دیں تو ایسی اولاد اللہ تعالیٰ کے نزدیک عظیم ترین اجروثواب کی مستحق ہے۔ لیکن اگر اولاد قبول نہ کرے تو والدین کو اپنی اولاد پر جبر کرنے کا بھی حق نہیں ہے۔ میری بیٹی! آپ کا جذبہ قابل قدر ہے۔ کہ آپ نے دین داری،

(بقیہ ص 38)

# روحانی تشخیص کروائیں

روحانی تشخیص سے مراد یہ ہے کہ کسی بھی انسان یا جگہ کے بارے میں معلوم کیا جائے کہ اس پر سحر یا جنات وآسیب کا اثر ہے یا نہیں؟ عموماً روحانی تشخیص کی ضرورت اس وقت پڑتی ہے جب کسی بیماری، پریشانی، مصیبت سے نجات کے لیے تدابیر مسلسل ناکام ہو رہی ہوں۔

## روحانی تشخیص کے لیے مریض یا جگہ کا استعمال شدہ کپڑا لازمی ہے

روحانی معالجین کی بھی بہت بڑی غلطی ہے کہ وہ روحانی علاج تو شروع کر دیتے ہیں مگر تشخیص پر توجہ نہیں دیتے۔ اسی طرح عوام کا حال ہے کہ وہ وظائف تو شروع کر دیتی ہے مگر تشخیص نہیں کرواتے۔ یاد رکھیں! صحیح تشخیص ہی صحیح علاج کی ضمانت ہوتی ہے۔ روحانی علاج یا وظائف کرنا ایسا ہی ہے جیسے کسی بیماری کے لیے دوا استعمال کی جائے۔ اگر بیماری کی تشخیص ہی نہیں تو پھر دوا لینا کہاں کی عقلمندی ہے؟ بغیر تشخیص کے کبھی کوئی دوا، کبھی کوئی دوا لینے سے شفاء ہونا تو درکنار، شفاء کا راستہ ہی بند ہو جاتا ہے۔ پھر کوئی صحیح دوا بھی اثر نہیں کرتی۔ یہی حال پھر روحانی علاج میں بھی ہوتا ہے۔ غلط قسم کے علاج کروا کر کیس کو اتنا بگاڑ لیتے ہیں کہ کیس کو سنبھالنے کے لیے بہت وقت اور بہت محنت لگتی ہے۔

روحانی علاج گاہ میں جس طریقے سے تشخیص کی جاتی ہے، اس کے چند فوائد درج ذیل ہیں:

٭٭ گھر یا جگہ میں کس کس حصے میں جادو، جنات یا دونوں کا اثر ہے؟

٭٭ گھر یا جگہ میں کس کس حصے میں غیبی مخلوق کی رہائش ہے؟

٭٭ مریض پر جادو، جنات یا دونوں کا اثر ہے؟

٭٭ مریض کے جسم کے کس حصے میں جادو، جنات یا دونوں کا اثر ہے؟

٭٭ مریض پر کوئی غیبی مخلوق مسلط ہے یا صرف اثرات ہیں؟

گھر بیٹھے روحانی تشخیص کروائیں۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔

# چہل کاف شریف سے فیض اٹھانے والوں کے چند واقعات

مولانا حکیم سلیم اللہ مدظلہٗ (ناظم روحانی درس گاہ)

اسلام آباد سے ایک دوست نے فون پر اپنی پریشانی سنائی، اس کی پریشانی نے مجھے بھی پریشان کردیا۔ وہ دوست انتہائی مخلص، انتہائی نیک، انتہائی بااعتماد شخصیت کے مالک ہیں۔ ان کے ساتھ ان کے کاروباری پارٹنر نے دھوکہ کیا۔ اور یہ میرے دوست اور بھائی ایک دم سے آسمان سے زمین پر آگرے۔ کیا کریں اور کیا نہ کریں، کدھر جائیں، کس کو کہیں، کس کو اپنی کہانی سنائیں، کس کو اپنا غم بتلائیں، کس کو اپنا دکھڑا سنائیں، کس کو اپنی مصیبت بتلائیں، کہاں جائیں اور کہاں نہ جائیں، مجھے انہوں نے اپنی پوری آپ بیتی سنائی، بتلانے لگے کہ اب نیا کاروبار از سرنو شروع کرنے کے لیے بظاہر میرے پاس اسباب بالکل بھی نہیں ہیں۔ کسی سے میں مانگ بھی نہیں سکتا ہوں، کسی سے کچھ کہہ بھی نہیں سکتا ہوں، بہت سارے لوگوں سے رقم لینی ہے۔ وہ دینے سے ٹال مٹول کررہے ہیں۔ کچھ فون ہی نہیں اٹھاتے، کچھ ملاقات ہی نہیں کرتے، کچھ نے رقم دینے سے صاف جواب دے دیا ہے۔ مولانا آپ بتلائیں کہ میں کیا کروں؟ خدا کیلئے میری کچھ روحانی مدد فرمائیں۔ مجھے کچھ پڑھنے کیلئے بتلائیں کہ جس سے میری ساری پریشانیاں ختم ہوں، جنہوں نے میری رقم دینی ہے وہ خود بخود ہی دے دیں، میرے لیے کاروباری راہیں کھل جائیں، پہلے سے بڑھ کر عزت اور رزق اللہ پاک عطا فرمائیں، میں نے ان کو پوری تسلی دی اور عرض کیا کہ آپ ماشاءاللہ نیک نیت ہیں۔ اللہ پاک آپ کے ساتھ نیک معاملہ فرمائیں گے۔ آپ کی تمام پریشانیاں دنوں میں ان شاءاللہ دور ہوں گی، رزق اور عزت کے دروازے کھل جائیں گے۔ یقین شرط ہے، آپ پورے یقین کے ساتھ میرے بتلائے ہوئے عمل کو شروع فرمائیں۔ عمل شروع کرنے کی دیر ہے کہ بند دروازے ایک ایک کرکے کھلنا شروع ہو جائیں گے۔ غموں اور پریشانیوں کے بادل ایک ایک کرکے چھٹنا شروع ہو جائیں گے۔ چند دنوں میں آپ ایسے ہو جائیں کہ جیسے آپ کا کوئی مسئلہ یا پریشانی تھی ہی نہیں۔ میں نے ان کو استاذ العالمین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ بانی و سرپرست دارالعمل چشتیہ سے چہل کاف شریف کی اجازت لے کر روانہ کی اور ان سے عرض کیا کہ آپ شروع فرمائیں اور چہل کاف شریف کی کرامت اور ہمارے حضرت ڈاکٹر صاحب کا فیض اپنی آنکھوں سے دیکھیں۔ قارئین کرام! وہ دن اور آج کا دن ہے میرے وہ دوست عزت، کاروبار، شہرت، وقار اور تمام معاملات میں الحمدللہ ثم الحمدللہ زمین سے پہلے آسمان کے بجائے ساتویں آسمان پر پہنچ گئے ہیں۔ یہ سب چہل کاف شریف کی برکت ہے۔ یہ عمل چونکہ غوث الاعظم حضرت سیدنا عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے۔ جیسے اللہ پاک نے حضرت غوث اعظمؒ کو اونچی شان نصیب فرمائی ہے۔ ان سے منسوب چہل کاف شریف کو بھی اونچا مقام نصیب فرمایا ہے۔ جس نے بھی اس کلام شریف کو پڑھا ہے اللہ پاک نے اس کو عزتوں سے نوازا ہے۔

# منتروں کے چند اعمال

باوا دیال

## چور پکڑنے کا منتر

**رام تو هیں تے چھے۔ کن۔ ون۔ وسی۔ آچھے۔ آچھے**

سات اتوار کو تیل، گھی، چینی سے ہون کرے، ایک بار میں ۱۰۸ بار منتر جپ کرے۔ تب سدھ ہوگا۔ اس کے بعد جو کام کرنا ہو سو ہو جائے گا۔ اگر چور پکڑنا ہو تو منتر سے کھجور کے سات کانٹ لے کر منتر پڑھ کر کیلے کے کھمبے میں گاڑ دیوے۔ تو چور کو شول ہو۔ اگر اکھاڑ دیوے تو چور اچھا ہو جاوے۔

## بچھو کاٹے کا منتر

**اونچا۔ کھیڑا۔ ڈھانک۔ ڈھکوڑہ۔ جھاں بسے نرگن کاچیلا لال بچھو۔ کالا بچھو۔ پیلا مٹیالا۔ ڈھولا۔ پھاڑی۔ هرا بچھو۔ دھری چوپ۔ سونے کی مالا ایشور ملے گورا نھایه میرا بندھ نروس هو جائے۔ پورا منتر ایشوروچا۔ میرے گوروکا شبد سانچا۔**

سورج یا چندرماں گرہن میں اس کو ۱۰۸ بار پڑھے، سدھ کرے۔ سدھ کرنے کے بعد کچھ میٹھی چیز بچوں کو بانٹ دیوے جس ستھان پر بچھو کاٹے۔ اس کے اوپر گانٹھ لگا دیوے۔ اگر وقت پر کلا نہ ملے تو چولہے کی راکھ سے بندھ لگاوے۔

## جن کی سنتان نہ ہوتی ہو ان کے لئے منتر

**دیوکی۔ ست۔ گوبند۔ واسدیو۔ جگت پتے۔ دهی۔ مے۔ تیننگ۔ کرشن۔ تواهنگ۔ شرننگ۔ گتا**

اس منتر کا ایک لاکھ جپ کرے۔ تل شہد آدمی سے ہون کرے۔ کم سے کم ایک مالا روزانہ جپ کرے۔ پتی پتنی دونو برہمچریہ کے اصولوں کا پالن کریں۔ ساتوک کو بھوجن کریں۔ جھوٹ سے بچیں۔ اور زمین پر سوئیں۔ آدمی اپنے بال اور ناخن نہ کٹوائے۔ ایک لاکھ جپ ہونی پر ہون دسواں حصہ جپ کروا کر براہمنوں کو بھوجن کروا دیں۔

## روگ دور کرنے کا منتر

**اوم سنگ۔ سانگ۔ سنگ۔ سینگ۔ سنگ سونگ۔ سین۔ سینئی۔ سون۔ سوئوں۔ سن سبا۔ ونگ۔ وانگ۔ ونگ۔ وینگ۔ دنگ۔ دونگ۔ دینگ۔ وینگ۔ دونگ۔ دونگ۔ دنگ۔ وانگ۔ سهه امرت۔ ورچے۔ سواها۔**

ایک پانی کا گلاس لے کر اس منتر کو ۱۰ بار پڑھ کر اس پانی کا تھوڑا سا پانی پی لیا کریں۔ روگی کا روگ جلد دور ہو جاویں گا۔

## سر کے درد کو دور کرنے کا منتر

**بن میں پھرے انجنی کچے پکے پھل کھائے۔ هانک ملوں هنومان کی (امک) کا آدھا سیسی جائے۔ پھرو۔ منتر ایشوروچے میرے گوروکا شبد سانچا۔**

ماتھے پر پورے پر انگوٹھ اور انگلی سے کھینچ کر بیچ کی کھال کھینچے تو ہر درد کو آرام ہو جاوے گا۔

## زہر دور کرنے کا منتر

**کالی چڑیا۔ چونچ هی۔ چوپر بیٹھی کھائے۔ هانک ماروں گورو۔ هنومت کو سانپ یا بچھو۔ انیه۔ وس۔ واهک۔ جان کر۔ تورنت بھسم هو جائے۔ پھرو منتر ایشوروچے۔ میرے گوروکا شبد سانچا۔**

جس جگہ زہریلا جانور کاٹے۔ اس ستھان پر نیم یا جھاڑو کی سنک سے سات بار جھاڑ دیا جاوے۔ ان منتروں کو سورج یا چندرماں گرہن میں ۱۰۸ بار پڑھ کر سدھ کرے۔ تو منتر سدھ ہوگا۔

# فالنامہ علم الاعداد

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہ (دیوبند)

ذیل کے نقشے پر صدق دل سے اپنے مطلوب کو ذہن میں رکھتے ہوئے سیدھے ہاتھ کی شہادت کی انگلی رکھیں۔ جس خانے پر انگلی رکھی جائے۔ اس میں جو اعداد درج ہوں اُن اعداد میں اپنے نام کے اعداد جمع کر دیں۔

اگر فال کھولنے کا وقت صبح ۶ بجے سے ۱۲ تک کا ہے تو اس میں ۲۷ کا اضافہ کر دیں۔

اگر ۱۲ بجے سے شام ۶ بجے تک کا وقت ہے تو ۲۳ کا اضافہ کریں اور اگر غروب سے صبح ۶ بجے تک کا وقت ہے تو ۱۱۰ کا اضافہ کر کے کل مجموعے کو ۹ سے تقسیم کر دیں۔ تقسیم کے بعد جو عدد باقی رہے اس کی تفصیل مندرجہ ذیل نقشے میں ملاحظہ کریں۔

جس نقشے میں انگلی رکھنی ہے وہ یہ ہے:

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۷۹ | ۳۳۲ | ۱۷۲ | ۱۱۳ | ۳۲۱ | ۳۲۴ | ۲۱۵ | ۱۵۱ | ۱۰۸ |
| ۲۱۵ | ۳۱۸ | ۲۴۱ | ۲۲۴ | ۳۴۲ | ۱۷۳ | ۴۵۹ | ۴۷۱ | ۲۱۲ |
| ۲۵۲ | ۳۸۸ | ۵۷ | ۲۱۲ | ۳۳۲ | ۲۱۹ | ۱۱۷ | ۳۷۶ | ۲۵۲ |
| ۳۷۵ | ۳۲۵ | ۹۹ | ۱۷۴ | ۱۶۶ | ۲۱۳ | ۴۱۵ | ۱۷۸ | ۲۰۲ |

## فالنامہ علم الاعداد کی تفصیلات کا نقشہ

| | |
|---|---|
| ۱ | اگر ایک بچے تو آپ کا کام بہت جلد ہونے والا ہے۔ مگر فی الحال وقت اچھا نہیں ہے اور موجودہ پریشانی بہت جلد ختم ہونے والی ہے۔ ان شاء اللہ عنقریب آپ کی خواہش پوری ہو جائے گی۔ فی الحال صبر کرو۔ |
| ۲ | اگر ۲ بچے تو آپ کا کام ہو تو جائے گا لیکن آپ کی منشاء کے مطابق نہیں ہو گا۔ ایک شخص برابر آپ کے کام میں رکاوٹ ڈال رہا ہے۔ اس کی رکاوٹ کا کچھ نہ کچھ اثر پڑے گا۔ اپنے راز کو لوگوں سے چھپائے رکھیں اور مخصوص معاملات میں کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| ۳ | اگر ۳ بچے تو آپ کو مقصد میں کامیابی نہیں ملے گی۔ اس خیال کو ترک کر دو۔ اگر اس خیال کو دل سے نہیں نکالو گے تو رسوائی کا اندیشہ ہے۔ |
| ۴ | اگر ۴ بچے تو مرض بہت سخت ہے مگر زندگی بچ جائے گی، ابھی مشکلات کا دور چلے گا، صبر و ضبط کی ضرورت ہے۔ |
| ۵ | اگر ۵ بچے تو ہوشیاری سے کام لیں۔ اور ہر کس و ناکس پر بھروسہ نہ کریں۔ ایک شخص جس پر آپ بھروسہ کرتے ہیں، خاص طور سے آستین کا سانپ ثابت ہو گا۔ کسی سفارش سے آپ کو کامیابی ملے گی۔ |
| ۶ | اگر ۶ بچے تو آپ نے دوسروں کی خاطر دکھ اٹھایا ہے۔ اگر آپ اپنی عقل سے چلتے تو یہ حالات نہ ہوتے۔ ان شاء اللہ عنقریب اچھا وقت آنے والا ہے۔ |
| ۷ | اگر ۷ بچے تو سفر میں کم فائدہ ہو گا۔ لیکن سفر نہ کرنا اچھا نہیں ہے۔ آپ کے دوست آپ کو دشمنوں سے زیادہ نقصان پہنچائیں گے۔ بیماری میں پرہیز کرو۔ بہت جلد اچھا وقت آنے والا ہے۔ |
| ۸ | اگر ۸ بچے تو وقت اچھا آ گیا ہے۔ آپ کے دلی مقاصد پورے ہو جائیں گے۔ خوشیاں ملیں گی، تعلقات بحال ہوں گے۔ ایک دوست سے آپ کو مدد ملے گی۔ |
| صفر | اگر صفر بچے تو آپ کی تبدیلی ہو گی، خانگی جھگڑے بدستور باقی رہیں گے۔ افسران سے فائدہ ہو گا۔ آنے والا وقت اچھا ہے۔ اپنوں کی سازشوں پر نگاہ رکھیں۔ |

### بقیہ: سیلفی کی عادت......ذہنی بیماری کی علامت

وہ بھی ڈیجیٹل نرگسیت میں مبتلا رہتے ہیں۔ ماہرین کہتے ہیں کہ انٹرنیٹ پر خودنمائی (خود کو زیادہ سے زیادہ بڑھا چڑھا کر پیش کرنا) کرنے والے افراد کے بارے میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ جتنا زیادہ خود کو پُراعتماد ظاہر کر رہے ہیں، دراصل یہ اتنے ہی اندر سے خود کو کم تر محسوس کرنے والے لوگ ہیں۔ درحقیقت، یہ لوگ اپنے اندر کے کھوکھلے پن کو اس انداز سے ظاہر کا لبادہ اڑھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ سوشل میڈیا پر سیلفیاں اور تصاویر شیئر کرنا اس کا آسان ترین اور سستا ترین طریقہ ہے۔

# ذکر اللہ (اللہ کے ذکر) کے آداب کا بیان

## حاجیانی فاطمہ بائی

علماء (قرآن وحدیث) نے فرمایا ہے کہ:

(۱) ذاکر جس جگہ ذکر کرے وہ جگہ (ان تمام چیزوں سے جو توجہ ہٹانے اور خیالات کو پراگندہ کرنے والی ہوں) خالی اور پاک صاف ہونی چاہیے۔

(۲) اور ذکر کرنے والا (دعا کے آداب میں) مذکورہ بالا صفات (مثلاً اخلاص، خشوع وخضوع، ظاہری وباطنی طہارت ونظافت وغیرہ) سے موصوف ہونا چاہیے۔ اس لئے کہ ذکر اللہ سب سے افضل عبادت ہے (اس لئے اس میں دعا سے بدرجہا زیادہ تعلیم واحترام اور احتیاط واہتمام کی ضرورت ہے)۔

(۳) اور ذاکر کا منہ اور زبان بالکل پاک وصاف ہونی چاہیے، اگر کسی چیز کی بُو منہ میں ہو تو مسواک کر کے اس کو ضرور دور کر لینا چاہیے۔

(۴) اگر کسی جگہ بیٹھ کر ذکر کر رہا ہو تو رخ قبلہ کی طرف رہنا چاہیے۔

(۵) اور عاجزی وانکساری، سکون واطمینان، وقار واہتمام اور دل کی پوری توجہ کے ساتھ ذکر کے لئے بیٹھے۔

(۶) اور جو بھی ذکر کرے اس کے معنی ومفہوم کو اچھی طرح سمجھے اور ان میں غور وفکر کرے۔

(۷) اور اگر کسی ذکر کے معنی نہ جانتا ہوں تو (کسی عالم سے) دریافت کر لے اور سمجھ لے۔

(۸) اور تعداد زیادہ کرنے کے خیال سے جلد بازی نہ کرے، اس لئے علماء نے کلمہ طیبہ کے ذکر میں لا الہ الا اللہ میں لا کے مد کو خوب اچھی طرح کھینچنے اور الا اللہ پر زور دینے کو مستحب فرمایا ہے۔

(۹) اور جو بھی ذکر شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ثابت ہے خواہ واجب ہو خواہ مستحب، جب تک اس کو زبان سے اس طرح ادا نہ کرے کہ خود سن لے اس وقت تک اس کا کچھ اعتبار نہیں (یعنی دل ہی دل میں سوچنا ذکر نہیں کہلاتا)۔

(۱۰) اور سب سے زیادہ فضیلت والا ذکر قرآن عظیم ہے، بجز ان اذکار کے جو شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام سے خصوصیت کے ساتھ ثابت ہیں کہ اس جگہ وہی ذکر کرنا چاہیے جو آپ ﷺ نے بتلایا ہے مثلاً رکوع میں آپ ﷺ نے (سبحان ربی العظیم) بتلایا ہے اور سجدہ میں (سبحان ربی الاعلی) لہٰذا رکوع اور سجدہ میں یہی پڑھنا چاہیے قرآن نہیں پڑھنا چاہیے، اسی لئے آپ ﷺ نے رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے سے منع فرمایا ہے۔

(۱۱) اور ذکر اللہ کی فضیلت تہلیل (لا الہ الا اللہ)، تسبیح (سبحان اللہ)، تکبیر (اللہ اکبر) میں منحصر نہیں ہے بلکہ کسی بھی عمل (قول یا فعل) میں اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرنے والا، اللہ کا ذکر کرنے والا ہے (اور وہ عمل ذکر ہے)۔

(۱۲) اور جب بندہ رسول ﷺ سے منقول مختلف اذکار مختلف حالات اور مختلف اوقات میں رات دن صبح وشام پابندی کے ساتھ پڑھتا رہے گا تو اللہ تعالیٰ کے ''ہاں'' کثرت سے اللہ کا ذکر کرنے والے مردوں اور عورتوں میں شامل ہو جائے گا (جن کا ذکر قرآن عظیم میں آیا ہے)۔

(۱۳) اور جس شخص کا کوئی وظیفہ رات یا دن کے کسی حصہ میں یا کسی نماز کے بعد یا ان کے علاوہ اور کسی بھی وقت اور حالت میں مقرر ہو (اور وہ پابندی کے ساتھ اس کو پڑھا کرتا ہو) اگر کسی دن وہ چھوٹ جائے تو اس کا تدارک (قضا) ضرور کر لینا چاہیے اور جس وقت بھی ممکن ہو اس کو پڑھ لینا اور پورا کر لینا چاہیے اور اسے اس دن بالکل ہی نہ چھوڑ دینا چاہیے۔ تاکہ وہ پابندی کی عادت برقرار رہے، اس کی قضا میں سستی ہرگز نہ برتنی چاہیے (کہ سخت مضر ہے)۔

# اچھے نام.....اچھے کام

تمہارا نام کیا ہے؟

اس نے جواب دیا حمزہ (یعنی انگارہ)

تمہارے والد کا نام کیا ہے؟

میں شہاب (آگ کا شعلہ) کا بیٹا ہوں

کس قبیلے سے تعلق ہے؟

جناب میں قبیلہ حرقہ (بمعنی جلنا) سے ہوں

کہاں رہتے ہو؟

میں حرۃ النار (آگ کی تپش) میں رہتا ہوں

سائل نے پوچھا کس جگہ؟

اس نے جواب میں کہا ذات لظیٰ (یعنی شعلے اور دہکتی آگ) میں۔ اس سوال وجواب کے بعد سائل نے فرمایا جلدی گھر پہنچو، اس لئے کہ تمہارے اہل وعیال آگ میں جل کر ہلاک ہو چکے ہیں۔ چنانچہ وہ شخص اپنے گھر پہنچا تو واقعی اس کے اہل وعیال آگ لگنے کی وجہ سے ہلاک ہو چکے تھے۔

یہ سائل شخصیت حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے۔

ظاہر ہے کہ اس طرح کے ناموں سے کوئی اچھی فال نہیں لی جاسکتی، اس لئے اللہ تعالیٰ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زبان پر یہ الفاظ جاری فرمادیئے کہ ”جلدی گھر پہنچو، تمہارے اہل وعیال جل کر ہلاک ہو گئے ہیں“...... حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نام اور نام کی حامل شخصیت میں ایک خاص ربط وتاثیر رکھی ہے۔

نام کا شخصیت پر اثر پڑتا ہے، اس لئے شریعت کا حکم ہے کہ ایسا نام رکھا جائے جو معنی کے لحاظ سے بہتر اور اچھا ہو۔ ہمارے نبی کریم ﷺ کو اس کا بہت اہتمام تھا کہ ہمیشہ نام ایسا رکھا جائے جس کے معنی مبارک ونافع ہوں۔

ایک مرتبہ حضور اکرم ﷺ اونٹنی کا دودھ نکلوانا چاہتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس اونٹنی کا دودھ کون نکالے گا؟ جماعت میں سے ایک شخص کھڑا ہوا کہ میں اس کا دودھ نکالوں گا۔

آپ ﷺ نے اس سے نام دریافت فرمایا تو اس نے کہا مرہ (یعنی کڑوا)۔ آپ ﷺ نے فرمایا بیٹھ جاؤ، پھر دوسرا شخص کھڑا ہوا جس نے اپنا نام حرب (یعنی لڑائی وجنگ) بتایا۔ آپ ﷺ نے اسے بھی بٹھادیا۔ تیسرا شخص کھڑا ہوا جس نے اپنا نام یعیش بتایا (جس کے معنی زندہ رہنے کے ہیں) تو آپ ﷺ نے اس کو اونٹنی کا دودھ نکالنے کی اجازت دی۔ (موطا امام مالک)

حق تعالیٰ نے اسم ومسمی میں ایک ربط رکھا ہے جس شخص کیلئے جو حالات وافعال علم الٰہی میں مقدر ہوتے ہیں، انہی کے مناسب نام اس کے والدین کے دل میں ڈال دیتے ہیں۔ اسم ومسمیٰ اور الفاظ ومعانی میں خاص ربط وتاثیر کی وجہ سے آنحضرت ﷺ نے ایسے نام رکھنے کی ممانعت فرمائی ہے جس کے معنی قبیح اور بُرائی کے آثار پر دلالت کرنے والے ہوں، احادیث مبارکہ میں سب سے پسندیدہ نام عبداللہ اور عبدالرحمن بتائے گئے ہیں۔ اچھے نام کی کیسی برکت وتاثیر ہوتی ہے۔

حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن جب میدان حشر میں لوگ جمع ہوں گے حق تعالیٰ اپنے پیغمبر کو یا محمد کہہ کر پکاریں گے تو جتنے لوگوں کے نام محمد ہوں گے ہر ایک ہی سمجھے گا کہ مجھے پکارا ہے تو لاکھوں آدمی کھڑے ہوجائیں گے، حق تعالیٰ فرمائیں گے کہ ہم نے تو اپنے پیغمبر کو پکارا تھا جنہیں ہم نے جنت میں بھیجنا تھا لیکن جب تم کھڑے ہو گئے تو تم بھی ان کے ساتھ جنت میں جاؤ، اب ہم تمہیں بٹھانا نہیں چاہتے۔

اس سے اچھے نام کی برکت وتاثیر کا اندازہ فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ اچھے ناموں کی برکت سے ہمیں اور ہماری اولادوں کو اعمال صالحہ کی توفیق سے نوازیں، آمین۔

# سورۂ جن کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف** سورۂ جن کے عمل کا شمار عملیات میں بڑے اعمال میں کیا جاتا ہے۔ اس عمل کو ''ننگی تلوار'' کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔ جنات کے مریضوں کے علاج میں ماہر ''عاملِ جنات'' عموماً اس عمل کے عامل ہوتے ہیں۔ اس سورت سے ہر وہ کام لیا جاسکتا ہے، جو ''جنات'' کرسکتے ہیں۔ مختصر تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

اس سورت کا عامل بننے کے لیے شرائط سخت ہوتی ہیں کیونکہ یہ عام عمل نہیں ہے، یہ ایک جلالی عمل ہے۔ اس میں غلطی پر نقصان اور رجعت کا خطرہ بھی موجود ہوتا ہے۔ اس عمل کے پیچھے جو جنات ہیں، وہ بھی بڑے اور سردار قسم کے جنات ہوتے ہیں۔ اور ایک جن کے نیچے کئی سو جنات ہوتے ہیں۔ اس سورت کے عامل کے ساتھ جنات رہتے ہیں جیسے ایک انسان کے ساتھ محافظ رہتے ہوں۔ جب عامل چاہتا ہے تو جنات سیکیورٹی گارڈز کی طرح عامل کو حفاظتی دائرے میں لے کر جاتے ہیں۔ اس سے مخالف جنات پر بہت رعب پڑتا ہے اور جلد میدان چھوڑ کر چلے جاتے ہیں۔

اس سورت کا عمل کرنے کے لیے قبرستان یا ویرانے میں چلہ کشی کی جاتی ہے۔ بنیادی ریاضت گھر اور مزار پر کروائی جاتی ہے۔ اگر گھر میں عمل کرنا ہو تو بالکل ویران گھر ہو یعنی اس میں کوئی رہتا نہ ہو۔ جن افراد کے پاس علیحدہ جگہ نہیں اور وہ باہر یعنی قبرستان یا ویرانوں میں بھی چلہ کشی کرنے کی ہمت نہیں رکھتے، وہ سورۂ جن کا عمل نہ کریں۔ اس سورت کا عمل کرنا ڈرپوک اور بزدل بندے کا کام نہیں ہے۔ اس سورت کی بنیادی اجازت (درجہ اول) میں تین عمل کروائے جاتے ہیں۔ کُل پانچ درجوں کے عمل مخصوص تعداد اور مخصوص مقامات پر کروائے جاتے ہیں۔ ہر کا ہدیہ الگ ہے۔

**اجازت لینے کے فائدے** اس سورت کے عامل بننے کے بہت فائدے ہیں، مختصر درج ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ** عام جنات لڑنے سے گریز کرتے ہیں | ** جنات کے بڑے سے بڑے کیس کا علاج | ** بڑے سے بڑے جادوگر سے مقابلہ |
| ** سخت سے سخت جادو کا علاج | ** دشمن اور ظالم افراد کو جلد سبق سکھانا | ** بڑے سے بڑے جادو اور جنات سے حفاظت |
| ** سخت مقدمات اور قید سے بری | ** جنات کی کثیر تعداد کے باوجود جگہ پر سے قبضہ چھڑانا | ** محبت کا کیسا ہی جائز کام ہو |
| ** بغض وعداوت کا کیسا ہی جائز کام ہو | ** جنات وآسیب کی تسخیر و دوستی | ** اور بہت سے مقاصد |

**اجازت کے لیے اہلیت** یہ عمل مبتدی حضرات کے لیے نہیں ہے یعنی جنہوں نے ابھی ابتدا کی ہو۔ بنیادی چلہ کشی کر چکا ہو۔ یا پرہیز کم از کم ایک دو چلے کر لیے ہوں اور جسے بالکل علیحدہ جگہ میسر ہو، جہاں چلہ کشی کے دوران کوئی نہ آئے۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**بنیادی اجازت کا ہدیہ: 8100 روپے**

**خاص اجازت** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر ''آگے سکھانے کی خاص اجازت'' حاصل کر کے سکھائیں۔ بصورتِ دیگر ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-7772775
042-35410586
ruhanidarsgah
ruhanidarsgah97
0333-7772775

# ازدواجی زندگی کے مسائل اور ان کا حل

ام عبداللہ

ہر ایک میاں بیوی کی زندگی میں طرح طرح کے مسائل اور تکالیف ہوتی ہیں اور وہ مشکل حالات کا سامنا کرتے ہیں۔ دُکھ اور سکھ کے تانے بانے بنتے ہیں۔ دراصل دُکھ اور سکھ کا امتزاج ہی تو زندگی ہوتی ہے۔ ضروری نہیں ہے کہ جس کے پاس پیسہ نہیں ہے صرف وہی دکھی ہے بلکہ بعض اوقات تو پیسے والے لوگ غریبوں سے زیادہ دکھی ہوتے ہیں۔ مثال کے طور پر ایک امیر خاندان میں جب پہلی اولاد ہوئی اور وہ لڑکی تھی، جب وہ تھوڑا سمجھ دار ہوئی تو معلوم ہوا کہ وہ پاگل ہے۔ اب سوچیں ذرا ان والدین کے بارے میں کہ وہ کیا کیا نہ جتن کرتے ہوں گے، اپنی اولاد کی خاطر روپیہ پانی کی طرح بہایا کہ کسی طرح اس کا علاج ہوجائے مگر جو کام قدرت کے ہوتے ہیں ان میں کوئی چیز دخل اندازی نہیں کرسکتی۔

## ازدواجی زندگی کی ٹینشن

شادی کے بعد نو بیاہتا جوڑے کو کہا جاتا ہے کہ اب تم دونوں جسمانی اور روحانی طور پر ایک ہو۔ مگر جسمانی اور روحانی طور پر ایک ہونے کیلئے کوشش اور عقل اور سمجھوتوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ جہاں بھی میاں بیوی دونوں کی طرف سے ایک جیسی انڈر اسٹینڈنگ کا مظاہرہ نہیں ہوتا، وہیں جھگڑے جنم لیتے ہیں۔ مثلاً اگر بیوی کھاتے پیتے گھرانے سے بیاہ کر ایسے گھرانے میں آتی ہے جہاں روپیہ پیسہ دیکھ دیکھ کر خرچ کرنا ہوتا ہے، وہاں سمجھوتے کی سب سے زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔ اگر کوئی ایک فریق بھی ایسا نہ کرے تو جھگڑے کی صورت پیدا ہوجاتی ہے۔

پہلے بچے کی پیدائش پر شوہر پر بعض پابندیاں لگ جاتی ہیں۔ اُسے اپنے اور اپنی بیوی کے درمیان ''تیسرے'' کی موجودگی کو برداشت کرنا پڑتا ہے۔ اور بیوی کے پاس بھی اب شوہر کیلئے زیادہ وقت نہیں ہوتا، جس سے شوہر ناراض ہوجاتا ہے۔ اگر ایسے وقت میں سمجھوتے سے کام لیا جائے تو اس مسئلے پر بھی قابو پایا جاسکتا ہے۔

اکثر بیوی اس بات کا خیال نہیں کرتی کہ کاروبار یا جاب پر اس کے شوہر پر کیا گذرتی ہے۔ وہ کسی وجہ سے پریشان تو نہیں ہے۔ وہ ہمیشہ اس سے یہ توقع کرتی ہے کہ جب بھی شوہر گھر میں داخل ہو تو ہشاش بشاش ہو۔ اسے (بیوی کو) کہیں گھمانے پھرانے لے جائے کیونکہ وہ سارا دن گھر میں قید رہتی ہے۔ اگر کبھی ایسا ہوجائے تو کچھ مضائقہ نہیں، لیکن اگر بار بار یہی ہو تو شوہر بھی چڑچڑا ہوجاتا ہے۔ لیکن شوہر کو بھی یہ احساس کرنا چاہئے کہ گھر، بچوں اور خود اس کی (شوہر) کی ضروریات کی دیکھ بھال، اس کی بیوی کا کُل وقتی کام ہے، جو کبھی کبھی یکسانیت کا شکار ہوجاتی ہے۔ اس لئے اس کی حوصلہ افزائی بھی کرنی چاہیے۔

ہمارے معاشرے میں عموماً شادیاں ماں، باپ یا قریبی رشتہ دار طے کرتے ہیں، عموماً ایسی شادیاں ''لاٹری'' قسم کی ہوتی ہیں اور زیادہ تر ''انعام یافتہ'' ہی ثابت ہوتی ہیں۔ بہ نسبت ''محبت'' یا ''عشق'' کے نتیجے میں کی جانے والی شادی کے۔ انہیں وہ قدر و منزلت حاصل نہیں ہوتی جو بزرگوں کے ذریعے طے پاتی ہیں، محبت کی شادی صرف وقتی جوش کی طرح ابھرتی ہے اور وقت گزرنے کے ساتھ جھاگ کی طرح بیٹھ جاتی ہے اور پھر ایک دوسرے کی خامیاں نظر آنے لگتی ہیں اور یوں جھگڑے شروع ہوجاتے ہیں۔

یہ بات اپنی جگہ مسلمہ ہے کہ دنیا میں کوئی بھی رشتہ اتنا مضبوط اور دیرپا نہیں ہے جتنا کہ میاں بیوی کا رشتہ۔ رشتوں میں ماں، باپ اور ان کے بہن بھائی سب قابل احترام ہیں لیکن ان سب میں صرف بیوی اور شوہر کا رشتہ ایسا ہے جو جسمانی قربت اور معاشرے میں اہمیت کے اعتبار سے بلندتر درجہ پر ہے۔ اس لیے اس رشتے کی قدر کریں اور اونچ نیچ سے بہ احسن نمٹیں۔

# سیلفی کی عادت...

# ذہنی بیماری کی علامت

سید عرفان احمد (کراچی)

سیلفی آج ایک عام لت کے طور پر معاشرے میں رواج پا چکی ہے۔ جب سے موبائل فون پر کیمرے کی آمد ہوئی ہے، سیلفی کا رواج زور پکڑ گیا ہے۔ چنانچہ سائنس دانوں نے بھی اس حوالے سے تحقیقات شروع کر دیں کہ بعض لوگ زیادہ سیلفی کیوں لیتے ہیں اور کچھ لوگ سیلفی کیوں کم لیتے ہیں۔ یقیناً، ہر دو عادات کے رویوں کے پس پشت کچھ نہ کچھ نفسیاتی اور حیاتی عوامل تو ہوں گے۔

اس مضمون میں ہم آپ کو ان تحقیقات کی روشنی میں سیلفی لینے والوں کے بارے میں چند سائنسی حقائق بیان کریں گے۔

ایک ماہر نفسیات ڈاکٹر ڈیوڈ ویل کا کہنا ہے کہ جو لوگ کیمرا فون کا استعمال زمانے سے کرتے چلے آئے ہیں، ان ہر تین میں سے دو افراد ''بی ڈی ڈی'' یعنی (باڈی ڈسمورفک ڈس آرڈر) کے شکار ہوتے ہیں۔ اس نفسیاتی بیماری کے باعث آدمی اپنے ہی بارے میں سوچتا رہتا ہے اور اس بارے میں پریشان رہتا ہے کہ لوگوں کے سامنے زیادہ سے زیادہ کیوں کر بہتر اور نمایاں لگا جائے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ سیلفی لینا فیشن یا رواج نہیں، آپ کے بیمار ذہن کی علامت ہو سکتی ہے۔

## سیلفی کے نشے کا تشخیصی مریض

ڈینی براؤن نامی برطانوی کے بارے میں کہا جا رہا ہے کہ وہ دنیا کا پہلا سیلفی کا مریض ہے۔ سیلفی کا نشہ ڈینی میں اتنا بڑھ چکا تھا کہ اس کے ذہن میں خودکشی کے خیالات گھر کرنے لگے تھے۔ وجہ یہ تھی کہ آہستہ آہستہ اسے یہ احساس ہونے لگا تھا کہ وہ اچھی سیلفی نہیں لے سکتا۔ چنانچہ وہ دن کے دس گیارہ گھنٹے صرف اپنی سیلفی لینے پر ہی خرچ کرتا تھا۔ وہ چھ ماہ سے اپنے گھر سے باہر نہیں نکلا تھا کیوں کہ اسے ڈر تھا کہ اگر کہیں سیلفی لینی پڑ گئی تو وہ اچھی سیلفی لینے میں ناکام رہے گا۔ اس کے دن کا آغاز بستر پر سیلفی لینے سے ہوتا ہے۔ لیکن، جب درجنوں سیلفی درست نہ ہوں تو اس کی طبیعت میں چڑچڑاپن پیدا ہوتا ہے اور پھر وہ عاجز آ کر خودکشی کا سوچنا شروع کر دیتا ہے۔ اس نے بعض اوقات سو سے زائد مرتبہ اچھی سیلفی لینے کی ناکام کوشش کے بعد خودکشی کی کوشش بھی کی، لیکن ہر بار اس کی ماں نے اسے بچا لیا۔

اس طرح کے پے در پے واقعات کے بعد اسے لندن کے مڈسلی ہسپتال میں علاج کیلئے لایا گیا جہاں اسے او سی ڈی اور بی ڈی ڈی تشخیص کیا گیا۔ اس کے علاج کے دوران اس کی کاؤنسلنگ جاری رہی۔ ابتدا میں دس منٹ کے وقفوں سے اس کا فون اس سے لے لیا جاتا اور پھر یہ وقفہ بڑھاتے بڑھاتے تیس منٹ سے ایک گھنٹہ کر دیا گیا۔ اس کیلئے تو چند منٹ اپنے فون سے دور رہنا محال تھا۔ اس لیے یہ عمل اس کیلئے بہت تکلیف دہ تھا۔ البتہ، اسے یہ احساس ہو گیا کہ اگر وہ اپنی زندگی چاہتا ہے تو اسے اپنے فون کو اپنے دور کرنا ہو گا۔

سوشل میڈیا کے استعمال میں اضافے کی وجہ سے اگر ایک جانب لوگوں کا سوشل نیٹ ورک بڑھ رہا ہے تو دوسری جانب سوشل نیٹ ورک سے پیدا ہونے والے نفسیاتی اور جذباتی مسائل بھی بڑھ رہے ہیں۔ ایک ماہر نفسیات کے مطابق، جو لوگ نرگسیت کے شکار ہوتے ہیں، وہ سیلفی کے جنون میں زیادہ مبتلا ہوتے ہیں یا جن لوگوں کی خود توقیری (سیلف ایسٹیم) کم ہوتی ہے، وہ سیلفی کے بہانے ڈھونڈتے ہیں۔ مثال کے طور پر، آپ کبھی بڑے ہوٹل چلے جائیں تو فوراً سیلفی لے کر اپنے سوشل میڈیا اکاؤنٹ پر شیئر کریں گے۔ لیکن، جو لوگ آئے دن ان ہوٹلوں میں آتے جاتے رہتے ہیں، کیا وہ بھی ایسا ہی کرتے ہیں؟ یہ بہت اہم سوال ہے خاص کر اُن لوگوں کیلئے جو اپنے کھانوں کی، مختلف لوگوں سے ملاقات کی، مختلف پروگراموں کی سیلفیاں شیئر کرتے پھرتے ہیں۔ یہ سیلفیاں اس بات کی شہادت دیتی ہیں کہ آپ اپنے مقام سے بڑھ کر کچھ کھا رہے ہیں، کسی سے مل رہے یا کسی پروگرام میں شرکت کر رہے ہیں۔ (برا لگ گیا کیا)؟

جو لوگ بغیر محنت اپنی پذیرائی اور شہرت اور کامیابی چاہتے ہیں، (بقیہ ص 43)

# میاں بیوی اور ماں باپ کے مسائل

مولانا علی آفاق (مدیر خزینۂ روحانیات)

**س:** میرا نام منیر احمد شیخ ہے۔ راولپنڈی کا رہنے والا ہوں، میرا ایک ہی بیٹا ہے، اس کی شادی میں نے اپنے سالے کے گھر کی ہے۔ شروع کے دنوں میں اچھے رویے کی وجہ سے کبھی مشکل پیش نہ آئی تھی۔ مگر اب حالات یہ ہیں کہ میرا بیٹا اور بہو دونوں ہی ہمارے معاشی حالات، بندش، رکاوٹ کی وجہ سے یا پھر کسی اور وجہ مثلاً اپنے سسرال کی کسی پڑھائی ہوئی پٹی کی وجہ سے سخت بدکلامی، بدتمیزی سے بات کرتے ہیں۔ میں اپنے آپ کو بہت زیادہ روکتا ہوں، بچتا ہوں اور بیٹے اور بہو کے سامنے سے گریز کرتا ہوں، مجھے کچھ ایسا بتائیں کہ میرے گھر کا سکون پھر سے بحال ہو جائے۔

**ج:** منیر صاحب آپ جو روحانی علاج اور خاص عمل کی اجازت سے فوائد حاصل کر رہے ہیں، اس کی برکت سے ہی ان دونوں کی کیفیت بہتر ہو جائے گی۔ مگر ایک تعویذ جو آپ کے بیٹے اور بہو کی زبان بندی کیلئے ارسال کر دیا ہے اور اس کا طریقہ استعمال بھی بھیج رہا ہوں، اس پر عمل کریں۔ مگر معاشی حالات کی تنگی اور بندش اور عام لفظوں میں جادو کی وجہ سے بچوں کی نافرمانی ایک عام بات ہے۔ مگر اس کو صرف روحانی علاج سے کنٹرول کرنا ناممکن ہے۔ اس کے لیے اچھا رویہ، درگزر اور خوش اخلاقی اور اگر یہ کارگر ثابت نہ ہو تو اپنے بیٹے اور بہو سے گریز یعنی نظر نہ آنا اور ان کی غلط روش کو بھی خاموشی سے برداشت کرنا ضروری ہے۔ ورنہ جہاں آپ پریشان ہیں آپ کا بیٹا بھی مزید پریشانی کاٹنے کے ساتھ آپ کے خلاف محاذ کھڑا کرے گا۔ اس سے بچیں۔

*..............*..............*

**س:** میرا نام محمد عبدالحمید ہے۔ میں اسلام آباد کا رہائشی ہوں، میرا ایک بیٹا اپنی پسند کی شادی کر کے علیحدہ گھر میں رہائش پذیر ہے۔ اچھا تھا، کام کرتا تھا، بہن بھائیوں کا خیال رکھتا تھا مگر اب حالات یہ ہیں کہ کام نہیں کرتا اور ماہانہ اخراجات مجھ سے آ کر لڑ جھگڑ کر لیتا ہے۔ اور دھمکیاں یہاں تک دیتا ہے کہ جان سے مار دوں گا اور بہنوں تک کو محلے میں بدنام کر دوں گا۔ میں اس حوالے سے آپ سے مسئلے کے حل کے لئے درخواست گزار ہوں۔

**ج:** آپ کے بیٹے کا مسئلہ خاصا پیچیدہ ہے۔ سب سے پہلے تو آپ اسے اس طرح اعتماد میں لیں کہ آپ اس کے ساتھ ہیں اور اس کے یا اس کی بیوی کے ہرگز مخالف نہیں ہیں۔ اس کی بہنیں بھی بھائی کے ساتھ اچھے رویے سے پیش آئیں۔ مزید جو عمل آپ کو دیا ہے وہ اس کو کھانے پینے میں استعمال کروائیں۔ اس کے گھر کچھ نہ کچھ پکا کر بھیجیں اور ساتھ ہی ان دونوں میاں بیوی پر محبت کا عمل تصویر والا شروع کر دیں، اس کے لئے آپ کو تعویذ ارسال کر رہا ہوں۔

*..............*..............*

**س:** میرا نام حسن ہے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری بیوی نے میری چھوٹی اور پہلی بیٹی کو میرے ساتھ اتنا مانوس کر دیا ہے کہ صبح کام پر جانے سے پہلے اور رات کو کام سے آنے کے بعد اس کو لے کر اٹھا کر بازار اور گلیوں میں لے کر نہ پھروں تو وہ سکون میں نہیں آتی۔ پریشان کرتی ہے۔ روتی ہے، چڑچڑا پن دکھاتی ہے، چھوٹے بہن بھائیوں کو جو جڑواں اور نوزائیدہ ہیں، ان کو مارتی ہے، توجہ مانگتی ہے۔ اس سارے مسئلہ کی ابتداء کا مقصد اپنے آپ کو فارغ رکھنا اور پریشانی سے بچنا تھا۔ (حسن لاہور)

**ج:** بچے کی باہر آمد و رفت ضروری ہے۔ مگر زائد از ضرورت اور بلا وقت اس کے اور ماں باپ کے لئے مضر ہے۔ اس حوالے سے ایک دن لے کر جائے اور دوسرے دن کسی بہانے سے گھر میں روکے رکھیں۔ اور گھر میں کھانے پینے اور اس کی دلچسپی کی اشیاء مہیا کریں۔ اور آئندہ بیوی کے اس رویے سے محتاط رہتے ہوئے غیر محسوس اپنے آپ کو محفوظ رکھیں۔

*..............*..............*

کوئی دعویٰ نہیں کوئی وعدہ نہیں

## روحانی تعویذ (4)

# ہر مقصد اور حاجت کے لیے

### فیضِ حضور غوث الاعظم حضرت سیدی عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

ہر طرح کے جائز مقصد میں کامیابی اور حاجت پوری ہونے کا ایک خاص تعویذ۔ چند مقاصد اور حاجات جن کے لیے یہ تعویذ لیا جا سکتا ہے:

* کشائش و فراخی رزق * ترقی کاروبار * ادائیگی وصولیابی قرض * حصولِ روزگار * تسخیر خلائق * تسخیر خاص * محبت کے معاملات میں کامیابی * شوہر بیوی کے اختلافات کا حل * حصول اولاد * شفائے امراض * امتحان میں کامیابی * انٹرویو میں کامیابی * رشتہ اچھی جگہ ہو جائے وغیرہ۔

تعویذ کا کوئی ہدیہ نہیں۔ خزینہ روحانیات کا ممبر ہونا ضروری ہے۔



کوئی دعویٰ نہیں کوئی وعدہ نہیں

## روحانی تعویذ (5)

# جسمِ مریض کے جادوئی اور جناتی اثرات جلانے کیلئے

یہ ایک خاص تعویذ ہے جو مریض کے جسم پر پڑنے والے ہر طرح کے جادوئی اور جناتی، آسیبی و شیطانی اثرات کو جلانے میں نہایت مفید ہے۔ یہ تعویذ بطور علاج تو دیا ہی جاتا ہے مگر ایمرجنسی کے طور پر بھی لازمی مریض کے پاس ہونا چاہئے۔

اس تعویذ کا استعمال ہمارے سلسلے میں سالہا سال سے ہو رہا ہے اور ہزاروں مریضوں کو استعمال کروایا جا چکا ہے۔ یہ تعویذ پرنٹ اور ہاتھ سے لکھا ہوا...... دونوں طرح دستیاب ہے۔ یہ تعویذ صرف سات سلام اور چہل کاف کے اجازت یافتہ ہی منگوا سکتے ہیں۔

ہدیہ: پرنٹ 50 روپے فی 100 عدد، ہاتھ سے لکھا ہوا 250 روپے فی 100 عدد



کوئی دعویٰ نہیں کوئی وعدہ نہیں

قیمت 200 روپے

# عطرِ حاضری

جنات و آسیب کے متاثرہ ایسے مریض، جن کے اندر یہ مخلوق حاضر ہوتی ہو، ان کو حاضر کرنے کے لئے خاص دم کیا ہوا عطر ہے۔ تھوڑا سا عطر مریض کی انگلی پر لگا کر اس کے ناک کے سوراخوں پر مل دیں۔ ان شاء اللہ، بہت جلد تنگ کرنے والی مخلوق مریض کے اندر حاضر ہو جائے گی۔ عامل تنگ کرنے والے جنات و آسیب کو حاضر کرنے کے لئے جو عمل کرنا چاہے، وہ کرتا رہے۔ یہ عطر، جنات و آسیب کو مریض کے جسم میں حاضر کرنے کے لئے بہت معاون ثابت ہوگا۔



کوئی وعدہ نہیں کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی راکھ (1)

# جادو، جنات اور مختلف امراض سے نجات

روحانی راکھ ایک خاص طریقے سے تیار کی جاتی ہے جو مختلف جسمانی امراض کے ساتھ ساتھ جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کے لیے بھی حیران کن اثرات کی حامل ہے۔ معمولی جسمانی امراض کے ساتھ ساتھ خطرناک قسم کے جان لیوا امراض، جو جادو اور جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہوں، ان کے لیے انتہا درجے کی مفید راکھ ہے۔ جادو اور جنات کے متاثرہ ایسے مریض، جو جسمانی طور پر چاہے جتنے مرضی متاثر ہوں، جنات کی حاضری ہوتی ہو، جنات دماغ کنٹرول کرتے ہوں، جنات نے جسمانی تعلقات قائم کر رکھے ہوں اور اس جیسی دیگر علامات میں یہ راکھ استعمال کرنے سے مریض کو شفا ملتی ہے۔ نفسیاتی امراض میں بھی یہ راکھ بہت مفید ہے۔ یہ ایک کراماتی راکھ ہے۔

ہدیہ: 200 روپے

# اعصاب زدگی (Neurosis)

تحقیق وتحریر: ڈاکٹر جاوید اقبال (راولپنڈی)

عصب جسے وتر یعنی ٹینڈن (Tendon) کہا جاتا ہے' آج کے دَور میں صحت اور بیماری دونوں کی علامت ہے۔ روزمرہ زندگی میں عموماً کمزور اعصاب اور مضبوط اعصاب کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے جس سے مراد کمزوری یا صحت مندی ہوتا ہے۔ کمزور اعصاب آج کل کے دَور کا ایک عام عارضہ بن گیا ہے' اس کے علاوہ اعصاب کی بیماریوں کا ذکر دیگر کئی الفاظ میں بھی کیا جاتا ہے جیسے ضعفِ اعصاب (Neurasthenia)' نفسی عصابنیت (Psychoneurosis)' ضعف نفسی (Psychasthenia)' فتورِ ذہنی (Psychopathia) وغیرہ لیکن زیادہ تر مریض جو درپیش آتے ہیں وہ اعصاب زدگی (Neurosis) کے ہی ہوتے ہیں۔

اعصاب زدگی کی تعریف بہت وسیع ہے، ایک جسمانی عارضہ ہونے کے باوجود یہ ہر جسمانی عارضے کی شکل اختیار کرسکتا ہے' یہ ایک ایسی بیماری ہے جس کا بظاہر کوئی جسمانی سبب نظر نہیں آتا' یہ زندگی کی حقیقتوں یا فرار کا دوسرا نام بھی ہے' یہ زندگی کی مشکلات اور دشواریوں کو تسلیم کرنے اور ان سے نبرد آزما ہونے کی عدم صلاحیت کا بھی نام ہے۔ یہ بیماری ایک قسم کا اجبار (compulsion) ہے جس میں مبتلا فرد خود ترسی کی عادت کا شکار ہوجاتا ہے اور دوسروں کی ہمدردیاں اکٹھی کرنے کی کوششوں میں رہتا ہے۔

اعصاب زدگی کے علاوہ دیگر تمام اصطلاحات بھی ذہن کو پریشان کردینے والی ہوتی ہیں اور ان کے متعلق سن کر ذہنی بیماری کا خوف طاری ہونے لگتا ہے۔ جب کوئی معالج کسی مریض سے یہ کہہ دے کہ آپ نیوراتی (Neurotic) ہوتے جارہے ہیں یا اعصاب زدگی کا شکار ہیں تو مریض یہی سمجھتا ہے کہ شاید میں پاگل ہونے جارہا ہوں لیکن ماہر نفسیات یا معالج کو یہ چیز اسی وقت واضح کردینی چاہیے کہ جس طرح عضلات بیمار ہوتے ہیں اسی طرح اعصاب بھی بیماری کا شکار ہوسکتے ہیں اور یہ ضروری اَمر نہیں ہے کہ کوئی بھی اعصابی یا ذہنی بیماری پاگل پن کا ہی شاخسانہ ہو۔

## کیا آپ اعصاب زدگی کا شکار ہیں؟

یہ دیکھنے کے لیے کہ آپ اعصاب زدگی کا شکار ہیں کہ نہیں پہلے یہ دیکھیں کہ ایک نارمل شخصیت کیا ہوتی ہے:

ایک نارمل شخصیت کی تعریف یہ ہے کہ......

☆ اس میں کوئی ذہنی ونفسیاتی علامت نہیں ہوتی۔

☆ اس میں کوئی ذہنی کشمکش یا الجھن نہیں ہوتی۔

☆ اس میں کام کرنے کی مناسب صلاحیت پائی جاتی ہے۔

☆ اس میں اپنی ذات کے علاوہ دیگر افراد سے محبت کرنے کی اہلیت ہوتی ہے۔

☆ اس میں روزمرہ مشکلات' دشواریوں' صدمات اور ناکامیوں کو برداشت کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔

نیوراسس نہ کوئی جسمانی بیماری ہے اور نہ ہی یہ کوئی ذہنی خلل ہے، اس کے باوجود نیوراسس میں مبتلا افراد بیمار رہتے ہیں حالانکہ ان میں کوئی جسمانی یا ذہنی خرابی نہیں ہوتی۔ لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ ایسے افراد جنہیں کوئی ذہنی و جسمانی بیماری لاحق نہ ہو وہ مسلسل دردسر' چکر آنے' تھکان' بدہضمی' اختلاج' پیٹ درد' دم گھٹنے' بےخوابی اور تشویش وتناؤ کا شکار ہوں۔

عام آدمی کے متعلق یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ وہ وہم کا شکار ہے یا بہانہ بنا رہا ہے' لیکن ایسا فرد جو اعصاب زدگی کا شکار ہو اس کے لیے ایسے الفاظ کہنا اُسے مزید بیمار کردیتا ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ اعصاب زدگی کا شکار افراد عموماً نیوراتی ہوتے ہیں۔ نیوراتی افراد ہمارے اردگرد بہت زیادہ تعداد میں پھیلے ہوتے ہیں، اگر کوئی شخص نفسیات دان ہو یا نفسیات کی سمجھ بوجھ رکھتا ہو تو وہ ایسے افراد کو پہچان لیتا ہے جبکہ دیگر افراد انہیں ''کریک'' یا ''باؤلے'' کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ ایسے افراد کی صحبت میں کوئی بھی فرد مطمئن نہیں رہتا، یہ اپنے آپ کو اس کی محفل میں بےچین اور مضطرب محسوس کرتے ہیں بلکہ کئی بار تو ان کی محفل ناقابل برداشت ہوتی ہے۔

نیوراتی افراد دلچسپی، ہمدردی اور مدد کے مستحق ہوتے ہیں، انہیں حقارت سے نہیں پیش آنا چاہیے، یہ ٹھیک ہے کہ ان کی صحبت اکتا دینے والی اور غیر دلچسپ ہوتی ہے اور وہ اپنی بیماری، بدقسمتی اور پریشانیوں کے مسلسل شکوے سے اکثر ناقابل برداشت محسوس ہوتے ہیں لیکن یہ یاد رکھنا چاہیے کہ دنیا کے بہت سے نامور افراد نیوراتی تھے اور ہیں۔ حقیقت میں نیوراتی افراد جذباتی اعتبار سے متلون مزاج ہوتے ہیں لیکن ذہانت کے لحاظ سے عام افراد کی نسبت زیادہ ذہین ہوتے ہیں۔

نیوراتی شخص کا ردعمل کسی بھی عمل کے خلاف عام شخص سے مختلف ہوتا ہے، یہ حد سے زیادہ حساس ہوتا ہے اور بیماری کے شدید وہم کا شکار رہتا ہے اور ہر لمحہ پریشان رہتا ہے۔ دوسرے الفاظ میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ نارمل اور نیوراتی افراد میں فرق صرف اور صرف شدتِ احساس کا ہوتا ہے۔ ایک نارمل فرد میں بھی یہ خواہش ہوتی ہے کہ انہیں چاہا جائے اور محبت دی جائے لیکن نیوراتی افراد میں یہ بھوک شدید ہوتی ہے اور اکثر غیر صحتمندانہ شکل اختیار کر لیتی ہے۔ تمام افراد ہی تحسین اور آفرین کے آرزومند رہتے ہیں لیکن نیوراتی فرد تعریف و تحسین کا حد سے زیادہ بھوکا ہوتا ہے اور جب تک اس کی خواہش کے مطابق اس کی ستائش نہ کی جائے یہ سخت غمگین رہتا ہے۔ ایک نارمل فرد بھی تنقید برداشت نہیں کرتا لیکن نیوراتی شخص پر تنقید کی جائے تو وہ اسے اپنی توہین سمجھتا ہے اور ٹوٹ پھوٹ کر رہ جاتا ہے۔ دوسرے الفاظ میں نیوراتی شخص میں عام حالات کا ردعمل نارمل نہیں ہوتا، اسی لیے انہیں مریض تصور کیا جاتا ہے۔

ماہرین کے مطابق نیوراتی افراد ہی نیوروسس کا شکار رہتے ہیں اور یہ بھی حقیقت ہے کہ ان کا جسم صحت مند ہوتا ہے لیکن ان کی روح بیمار ہوتی ہے، اس لیے انہیں ادویہ سے زیادہ کونسلنگ کی ضرورت ہوتی ہے، اگر ایسے افراد کا علاج ادویہ سے کیا جانے لگے تو پھر یہ مزمن مریض بن جاتے ہیں اور صرف ادویہ پر ہی گزارہ کرتے ہیں اور ایسے امراض کا شکار رہنے لگتے ہیں جو کہ اس سے پہلے انہیں لاحق نہیں ہوتے۔ (اس حوالے سے مزید تفصیل اور علاج کے لیے مصنف کی کتاب: ''ذہنی نفسیاتی امراض اور علاج'' ملاحظہ فرمائیں۔

## بقیہ: جامن کے 59 زبردست فوائد

(۳۰) جامن کثرت جریان مذی کو روکتا ہے۔ (۳۱) جامن مادہ حیات کے پتلا پن کو ختم کرتا ہے۔ (۳۲) جامن مادہ خاص کو گاڑھا کرتا ہے۔ (۳۳) جامن ذکاوت حس کو ختم کرتا ہے۔ (۳۴) جامن دماغ کی فاضل رطوبات کو ختم اور دماغی گرمی کو اعتدال پر لاتا ہے۔ (۳۵) جامن معدہ، جگر، آنتوں اور مثانہ کی جلن کو ختم کرتا ہے۔ (۳۶) جامن صفراء کا زور توڑتا ہے۔ (۳۷) جامن بڑھی ہوئی تلی کے مریضوں کے لیے اکسیر ہے۔ (۳۸) جامن دانتوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۳۹) جامن مسوڑھوں سے خون آنے سے روکتا ہے۔ (۴۰) جامن گرتے ہوئے بالوں کو روکتا ہے۔ (۴۱) جامن آنکھوں سے بہتے پانی کو روکتا ہے۔ (۴۲) جامن جسم میں زبردست قوت مدافعت پیدا کرتا ہے۔ (۴۳) جامن ہائی بلڈ پریشر کو کنٹرول کرتا ہے۔ (۴۴) جامن گرمیوں میں لُو لگ جانے سے محفوظ رکھتا ہے۔ (۴۵) جامن خون کی تیزابیت کو ختم کرتا ہے۔ (۴۶) جامن سے چہرے کے داغ، دھبے، چھائیاں ختم ہو جاتی ہیں۔ (۴۷) جامن لبلبہ کو طاقت دیتا ہے۔ (۴۸) جامن لبلبہ کے فعل کو درست کرتا ہے۔ (۴۹) جامن لبلبہ کے بگاڑ کی اصلاح کرتا ہے۔ (۵۰) جامن خون میں شوگر کی کثرت کو کنٹرول کرتا ہے۔ (۵۱) جامن شوگر کے مریضوں کے لیے ازحد مفید ہے۔ (۵۲) جامن پیشاب میں شکر کے بڑھنے اور خارج ہونے کو روکتا ہے۔ (۵۳) جامن ذیابیطس کنٹرول کرنے میں انتہائی مفید ترین ہے۔ (۵۴) جامن ہر طرح کے کینسر کو روکتا ہے۔ (۵۵) جامن کینسر کے جراثیم کو ختم کرتا ہے۔ (۵۶) جامن دمہ کے بیماروں کیلئے مفید ہے۔ (۵۷) جامن رات کو سوتے وقت یا دن کو دوران گفتگو منہ میں سے پانی بہنے کی شکایت کو دور کرتا ہے۔ (۵۸) جامن کثرت تھوک کی شکایت کرنے والے مریضوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۵۹) جامن عورتوں کی کثرت رطوبات پوشیدہ جگہ کیلئے انتہائی مفید ہے۔

# جامن کے 59 زبردست فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ (ناظم روحانی درس گاہ)

جامن ایک خوش ذائقہ اور بالکل ہی چھوٹا سا ننھا منا سا پھل ہے۔ جسے کوتاہ نظر اور جامن کی خصوصیات اور افادیت سے لاعلم لوگ شاید ایک بالکل معمولی اور بے کار چیز سمجھتے ہیں اور بعض لوگ تو جامن کو پھلوں میں شمار ہی نہیں کرتے۔لیکن اگر جامن کے فوائد پر، جامن کی خصوصیات پر، جامن کی اہمیت پر غور کیا جائے تو یہ ایک بہت ہی خاصے کی چیز ہے۔ اگر میں یوں بھی لکھ دوں یا یوں بھی کہہ دوں تو ہرگز بے جا نہ ہوگا کہ جامن ایک جادو اثر خصوصیات رکھنے والی نعمت ہے۔ جامن کا مزاج سرد خشک ہے۔ اس کا درخت عام پایا جاتا ہے۔ جامن کے درخت کی ہر ایک چیز یعنی جامن کے پتے، جامن کے شگوفے، جامن کی لکڑی، جامن کی چھال یہاں تک کہ جامن کھانے کے بعد بچ جانے والی جامن کی گٹھلی تک سب چیزیں اپنی اپنی جگہ مختلف خواص کی حامل ہیں۔

قارئین! آیئے جامن کے فوائد پر بات کرتے ہیں۔ اس لیے کہ ہوسکتا ہے کہ کوئی ہمارے لکھے ہوئے جامن کے فوائد پڑھے اور جامن کھانے سے اس کو فائدہ محسوس ہو، جامن کھانے سے اس کی پریشانی ختم ہوجائے، جامن کھانے سے اس کی بیماری دور ہوجائے۔ جامن کھانے سے اس کی صحت بحال ہوجائے اور اس خوشی میں اس کے ہاتھ بارگاہ الٰہی میں دعا کے لیے اٹھیں اور ہمارے لیے شاید اس کے اٹھے ہوئے ہاتھ اور دل سے نکلی ہوئی دعائیں نجات کا ذریعہ بن جائیں۔ تو قارئین ایک نظر جامن کے فوائد پر، ایک نظر جامن کی خصوصیات پر ڈالتے ہیں۔



(۱) جامن معدہ کو تقویت دینے والی ایک بے مثال چیز ہے۔ (۲) جامن معدہ کی صفائی کرتا ہے۔ (۳) جامن معدہ کی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ (۴) جامن معدے کی کمزوری کو ختم کرتا ہے۔ (۵) جامن معدہ کو بھرپور طاقت دیتا ہے۔ (۶) جامن جگر کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۷) جامن جگر کی گرمی کو ختم کرتا ہے۔ (۸) جامن جگر کو فعال کرتا ہے۔ (۹) جامن جگر کو متحرک کرتا ہے۔ (۱۰) جامن جگر کو توانائی دیتا ہے۔ (۱۱) جامن خون کی حدت کو ختم کرتا ہے۔ (۱۲) جامن تر خارش کو ختم کرتا ہے۔ (۱۳) جامن تلی کو فائدہ دیتا ہے۔ (۱۴) جامن تلی کے فعل کو درست کرتا ہے۔ (۱۵) جامن صفراوی دستوں کو روکتا ہے۔ (۱۶) جامن گرم مزاج افراد کے لیے بہت ہی فائدے کی چیز ہے۔ (۱۷) جامن قوت باہ کو متحرک کرتا ہے۔ (۱۸) جامن سرعت انزال کا خاتمہ کرتا ہے۔ (۱۹) جامن جریان کو روکتا ہے۔ (۲۰) جامن پیشاب کے قطروں کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۲۱) جامن مثانہ کی کمزوری کو ختم کرتا ہے۔ (۲۲) جامن مثانہ کی گرمی کو ختم کرتا ہے۔ (۲۳) جامن کثرت پیشاب کو روکتا ہے۔ (۲۴) جامن بستر اور کپڑوں میں پیشاب نکل جانے والے مریضوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۲۵) جامن مثانہ کی کمزوری کی وجہ سے پیشاب نہ روک سکنے والے مریضوں کے لئے فائدہ مند ہے۔ (۲۶) جامن سیلان الرحم میں مبتلا عورتوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۲۷) جامن مرض لیکوریا میں مبتلا عورتوں کے لیے نافع ہے۔ (۲۸) جامن کثرت حیض میں مبتلا عورتوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ (۲۹) جامن اخراج خون کو روکتا ہے۔

(بقیہ ص 52)

# ناریل کے تیل سے 8 مسائل حل کریں

ذیشان خان

ناریل کے درخت کو سنسکرت زبان میں 'کلپاورکشا' کہا جاتا ہے جس کے معنی ایسا درخت جو زندگی کی تمام ترضروریات کو پورا کرتا ہے۔ شاید یہ نام اسی وجہ سے رکھا گیا ہے کیوں کہ ناریل کے درخت اور اس سے بننے والی چیزوں کا مختلف انداز میں استعمال ہوتا ہے اور صحت کے حوالے سے اس کے بہت سے فوائد ہیں جو مندرجہ ذیل ہیں۔

## 1۔ پٹھوں کی مضبوطی

ناریل کے تیل کی مالش کرنے سے پٹھوں کے درد میں آرام ملتا ہے اور پٹھے مضبوط ہوجاتے ہیں۔

## 2۔ خشک جلد

ناریل کے تیل میں وٹامن ای کی وافر مقدار ہونے کی وجہ سے اگر اس کا استعمال خشک جلد پر کیا جائے تو جلد کی خشکی ختم ہوجائے گی اور جھریاں بھی نمودار نہیں ہوں گی۔

## 3۔ جوؤں کا خاتمہ

ناریل کے تیل کی سر میں مالش کر کے تھوڑی دیر کسی معیاری شیمپو سے اچھی طرح سر دھولیں، چند دن کا استعمال سے ہی جوؤں کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## 4۔ گلے کی خرابی

ایک چمچ ناریل کا تیل منہ میں ڈال کے آہستہ آہستہ غرارے کرنے سے گلے کی دکھن اور مختلف گلے کی بیماریوں میں آرام ملتا ہے۔

## 5۔ نکسیر پھوٹنا

نکسیر پھوٹنے کے مرض میں مبتلا افراد ناریل کے تیل کو نتھنوں میں لگا کر اس پریشانی سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔

## 6۔ ڈایپر ریشز

ڈایپر کا زائد استعمال سوزش کی وجہ بنتا ہے۔ اگر ناریل کے تیل کو متاثرہ جگا پر لگایا جائے تو یہ جلد از جلد ٹھیک ہوجاتے ہیں۔

## 7۔ دانتوں کیلئے مفید

ناریل کے تیل سے دن میں دو مرتبہ غرارے کرنے سے دانت صحت مند رہتے ہیں۔ کھوپرے کے تیل سے نہ صرف دانتوں میں موجود ٹاکسن ختم ہوتا ہے بلکہ یہ دانتوں کی حساسیت کم کرنے میں بھی مفید ہے۔

## 8۔ بالوں کے لئے

رات کو سونے سے پہلے ناریل کے تیل کا مساج کرنے سے ڈینڈرف ختم ہوجاتا ہے اور گرتے بالوں کے مسائل میں بھی کمی آتی ہے۔

## بقیہ: گھیا توری کے 40 فوائد

(۳۷) توری پرانے اور بگڑے ملیریا کے مریضوں کے لیے مفید ہے۔ (۳۸) توری تلی اور جگر کے تمام امراض کیلئے مفید ہے۔ (۳۹) توری تمام امراض گرما کیلئے ایک بہترین تحفہ خداوندی ہے۔ (۴۰) توری ذکاوت حس، جریان، احتلام، سراعت انزال اور عورتوں کے امراض سیلان الرحم اور لیکوریا کیلئے بھی مفید ہے۔

محترم قارئین! گھیا توری فوائد کے اعتبار سے انتہائی انمول چیز ہے۔ اگر خدانخواستہ آپ یا آپ کا کوئی رشتہ دار، دوست واحباب ان امراض کا شکار ہے کہ جن کا اوپر ذکر ہوچکا ہے تو ان کو یہ مضمون پڑھائیں۔ ان تک یہ مضمون، یہ رسالہ پہنچائیں تاکہ وہ بھی پورا پورا فائدہ اٹھاسکیں۔ دوسروں کی رہنمائی بھی ایک بہترین صدقہ جاریہ ہے۔

# سبزیاں اور ٹوٹکے

مولانا مفتی شکیل احمد نقشبندی (ظفروال)

## ہرا دھنیا ہرا رہے گا

ہرا دھنیا اگر اخبار میں لپیٹ کر رکھا جائے تو وہ بالکل ہرا رہتا ہے۔

## پیاز جلدی گل جائے

پیاز کے گول گول لچھے کاٹ کر ڈالنے سے پیاز جلدی گل کر مصالحہ میں حل ہوجاتا ہے۔

## پودینہ کالا نہ ہو

پودینہ کو تین چار دن تک فریج میں رکھنا ہو تو اس کے پتے صاف کر کے المونیم فوائل تھیلی میں رکھیں، پودینہ کالا نہیں ہوگا۔

## لہسن کی بُو ختم کرنے کے لیے

میتھی کی کڑواہٹ دور کرنے کے لیے اس میں نمک اور ہلدی مکس کریں، کچھ دیر رکھنے کے بعد دھولیں، کڑواہٹ ختم ہوجائے گی۔

## سبزیوں کی رنگت خوشنما کرنے کے لیے

لیموں کے چھلکے اگر سبزیاں ابالنے والے پانی میں ڈال دیے جائیں تو ان کی رنگت خوشنما رہتی ہے۔

## میتھی کی کڑواہٹ دور کرنے کے لیے

میتھی کی کڑواہٹ دور کرنے کے لیے اس میں نمک اور ہلدی مکس کریں، کچھ دیر رکھنے کے بعد دھولیں کڑواہٹ ختم ہوجائے گی۔

## پالک کا کسیلا پن دور کرنا

سبز سبزیوں میں زیادہ طاقت ہوتی ہے، اس بات سے کوئی انکار نہیں کرتا مگر جب انہیں کھانے کی باری آتی ہے تو کئی لوگ ان کی تلخی کی وجہ سے گریز کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ ایسی سبزیوں میں سے پالک ایک ہے۔ پالک کی کوئی بھی ڈش پکائیں تو اس میں اگر بھونتے وقت تھوڑا سا دودھ ڈال کر بھونیں گے تو نہ صرف اس کا ذائقہ اچھا ہوجائے گا بلکہ کسیلا پن بھی باقی نہیں رہے گا۔

## بغیر فریج کے بینگن تازہ رکھیں

اگر آپ بینگن کو کچھ روز کے لیے محفوظ رکھنا چاہتی ہیں تو بینگن اچھی طرح دھو کر خشک کرلیں۔ پھر ان کے اوپر خوب اچھی طرح کوئی بھی کوکنگ آئل مل دیں۔ جالی دار ٹوکری میں اس کے اوپر ململ یا جالی کا کپڑا ڈال دیں۔ آپ ایک ہفتے تک بینگن کو تازہ رکھ سکتی ہے۔

## مونگروں کی کڑواہٹ ختم کرنا

مونگروں کی کڑواہٹ ختم کرنے کے لیے مونگروں پر تھوڑا سا نمک لگا کر قریباً ایک گھنٹے تک سایہ دار جگہ پر پڑا رہنے دیں، پھر انہیں سادہ پانی میں اچھی طرح دھو کر صاف کرلیں۔ یاد رکھیے جتنا دھویا جائے گا اسی لحاظ سے اس میں سے نمک نکلے گا۔ زیادہ دھونے کا مقصد رچے ہوئے نمک کو نکالنا ہوتا ہے۔ اب انہیں اپنی ترکیب سے پکائیے۔ اس کی کڑواہٹ دور ہوچکی ہو گی۔

## برتن سے پیاز کی بو کا خاتمہ کریں

سلور کی دیگچیوں میں عموماً پیاز کی بو باقی رہ جاتی ہے۔ کوئی دوسرا کھانا پکانے میں بو اس میں شامل ہوجاتی ہے۔ اگر کسی برتن میں پیاز کی بو بس جائے تو اسے دور کرنے کے لیے اس دیگچی میں ایک آلو کا ٹکڑا تھوڑے سے پانی میں ڈال کر ابال لیں۔ برتن سے پیاز کی بو دور ہوجائے گی۔

## منہ سے لہسن کی بدبو کا خاتمہ

لہسن کی بو سے نجات حاصل کرنے کے لیے لہسن والا کھانے کے بعد تھوڑی سی مقدار میں سونف لیا کرے۔ منہ سے لہسن کی بو ختم ہوجائے گی۔

اپنا طبی مسئلہ بتا کر دوائی تجویز کروائیں۔

# ہومیوپیتھک مجرب مستند اور آزمودہ ادویات جو حصول صحت کا ایک معتبر ذریعہ سمجھی جاتی ہیں

ممبران کیلئے خصوصی رعایت

## (1) کیلنڈولا (لوشن)

**خواص** کینٹ کا کیلنڈولا لوشن خشک جلد کے لئے ایک بہترین لوشن ہے۔ اس میں موجود ہومیوپیتھک ادویات جلد کی نمی اور خوبصورتی کو قائم رکھنے اور ہر قسم کی جلدی خراش میں بھی مفید ہے۔ **قیمت: 72 روپے، پیکنگ: 100 ملی لٹر**

## (2) کیلنڈولا (پاؤڈر)

زخموں پھوڑے اور پھنسیوں کے لیے جراثیم کش پاؤڈر۔ **قیمت: 40 روپے**

## (3) ایکنی کیور (میڈیکیٹیڈ کریم)

**خواص** یہ کریم چہرے کے کیل مہاسے، داغ دھبے اور دانے وغیرہ کو دور کر دیتی ہے اور چہرہ بہت جلد ٹھیک ہوجاتا ہے۔ **قیمت: 60 روپے، 200 گرام۔**

## (4) ایکٹی موو (اسپرے)

**خواص** ایکٹی موو اسپرے ہر طرح کے اندرونی اور بیرونی عضلاتی چوٹوں کا درد، کمر درد، موچ کا درد، ہر طرح کے دردوں میں فوری آرام دے۔

**قیمت: 168 روپے پیکنگ: 120 ملی لٹر**

## (5) آرنیکا جیل

**خواص** جسم کے مختلف حصوں میں درد، خاص کر عضلاتی چوٹیں، موچ، سوجن، جوڑوں کے درد کو فوری آرام دے۔ **قیمت: 108 روپے، پیکنگ: 35 گرام**

## (6) ڈینٹل ریمیڈی (لوشن)

**خواص** یہ ایک ایسا زود اثر مرکب ہے جو دانتوں کی تمام تکالیف دور کرنے میں لاثانی ہے۔ دانتوں میں ٹھنڈا گرم لگتا ہو کسی بھی وجہ سے درد ہو، دانتوں میں کیڑا لگا ہو یا مسوڑھوں سے خون آتا ہو سب کیلئے اکسیر ہے۔ **قیمت: 50 روپے**

## (7) ایوینا سپر ٹانک (سیرپ، کیپسولز)

**خواص** دماغی کارکردگی میں کمی اور اعصابی کمزوری میں خاص طور پر مفید۔ دماغی تھکن اور اضمحلال کو ختم کرتا ہے۔ **قیمت: 110، 115 روپے**

## (8) فیٹ برنرز (فوکس کریم)

**خواص** جسم کے مختلف مقامات مثلاً پیٹ، کمر، بازو، رانوں پر موجود زائد چربی کو کم کرنے کے لئے مفید ہے اور اس کی باقاعدہ مالش بڑھتی ہوئی چربی کو تحلیل کرتی ہے۔

**قیمت: 110 روپے پیکنگ: 35 گرام**

## (9) جنکگو سیر پیرل (کیپسولز، سیرپ، نارمل اور شوگر فری)

**خواص** ذہنی، نفسیاتی اور دماغی عوارض کیلئے۔ خاص طور پر جن کیفیات میں موثر ہے ان میں دماغی بے سکونی، ذہنی الجھاؤ، بلاسبب خوف و پریشانی، چکر آنا، دماغی دباؤ، افسردگی، پژمردگی، سستی، بے چینی، کھچاؤ اور نیند کا نہ آنا شامل ہیں۔

**قیمت کیپسولز: 168 روپے، پیکنگ: 30 عدد، سیرپ قیمت: 168 روپے**

## (10) پائیلز (کریم)

**خواص** ایسکولس ہپ، کولنسونیا، ھمامیلس، پائیونیا۔ **قیمت: 64 روپے**

## (11) ہیئر گروتھ (ٹیبلیٹس)

**خواص** بالوں کو گرنے سے روکتا ہے اور قبل از وقت سفید ہونے سے بچاتا ہے۔ نیز بال گرنے کے عوامل کا خاتمہ کرتا ہے۔ **قیمت: 110 روپے، 30 کیپسولز**

## (12) ڈائبلیسن (ڈراپس)

**خواص** ذیابیطس اور اس سے پیدا ہونے والی علامات ٹینشن، ڈپریشن، نظر کی کمزوری، پیاس کی زیادتی اور صحت کی خرابی میں موثر۔ **قیمت: 99 روپے**

## (13) انرجی فٹ (ٹیبلیٹس)

**خواص** ایک مکمل سپلیمنٹ جو گھر بھر کیلئے نہایت مفید ہے۔ اس میں موجود مکمل وٹامن بڑوں کو بھی صحت اور بچوں کو بہترین نشوونما فراہم کرتے ہیں۔

**قیمت: 93، 180 روپے، 300 گرام۔ 20 ٹیبلیٹس**

## (14) ویلگزول (ٹیبلیٹس)

**خواص** نیند کی کمی، بے چینی، بے سکونی، تھکن، ڈپریشن، اعصابی کمزوری، اعصابی تناؤ میں موثر۔ **قیمت: 110 روپے، پیکنگ: 30 ٹیبلیٹس**

مطب العارف، کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
042-35410586, 0320-7772772
Web: darulamal.org/matabalaarif
Email: matabalaarif@gmail.com

# بیماریاں اوران کا طبّی حل

مولانا حکیم سلیم اللہ صاحب (ناظم روحانی درس گاہ)

## پیشاب کرنے سے پہلے اور بعد میں قطرے

**س:** محترم حکیم صاحب! میں کالج کا سٹوڈنٹ ہوں۔ مجھے ایک سخت بیماری لاحق ہے اوراس بیماری کوشروع ہوئے 3 سال کا عرصہ ہوگیا ہے۔ بیماری یہ ہے کہ جب میں پیشاب کرتاہوں تو پیشاب سے پہلے بھی اور پیشاب کر لینے کے بعد بھی سفید رنگ کے قطرے آتے ہیں، اب تو یہ حال ہو گیا ہے کہ جب قطرے آتے ہیں تو پورا جسم کپکپانا شروع ہو جاتا ہے اور عضو میں عجیب سی لذت اور بڑی عجیب کیفیت ہونا شروع ہوجاتی ہے۔ رات کو نیند بھی نہیں آتی، عجیب عجیب غلط خیالات ہر وقت آتے رہتے ہیں، کپڑے اکثر ناپاک رہتے ہیں۔ کیا ان قطروں سے کچھ نقصانات بھی ہوتے ہیں؟ مجھے تفصیل سے بتلائیں اور علاج بھی تجویز فرمائیں۔ آپ کی بہت مہربانی ہوگی۔ (نعمان، حیدرآباد)

**ج:** نعمان صاحب! پیشاب کے ساتھ آپ کا جوہر حیات ضائع ہونا شروع ہوگیا ہے اور یہ انتہائی موذی اور گھناؤنا مرض ہے۔ یوں سمجھ لیجئے کہ یہ ایک ایسی بیماری ہے۔ جیسے لکڑی کو دیمک لگ گئی ہو یا لوہے کو زنگ لگ گیا ہو، جیسے دیمک آہستہ آہستہ قیمتی فرنیچر، قیمتی الماریوں، مضبوط درختوں کو کھوکھلا کر دیتی ہے، تباہ وبرباد کر دیتی ہے اور زنگ لوہے کے قیمتی دروازوں، کھڑکیوں کو بے کار اور ناکارہ کر دیتا ہے۔ بالکل اسی طرح یہ بیماری صحت مند، تومند، مضبوط، طاقتور انسان اندر ہی اندر سے کھوکھلا اور بے کار بنا دیتی ہے۔ جس کی وجہ سے قوت خاص ہمیشہ کیلئے رخصت ہوجاتی ہے۔ اس بیماری کی وجہ سے انسان کا جسم روز بروز سوکھتا جاتا ہے۔ اعصاب اور پٹھے کمزور ہونا شروع ہوجاتے ہیں۔ ہر وقت سستی، تھکاوٹ، غنودگی اور بیزاری غالب رہنا شروع ہو جاتی ہے۔ پنڈلیوں، کندھوں اور کمر میں درد رہنا شروع ہو جاتی ہے۔ آنکھیں اندر دھنسنا شروع ہوجاتی ہیں۔ رنگت پیلی ہونا شروع ہو جاتی ہے۔ ناخن سفید ہونا شروع ہوجاتے ہیں، ضعف معدہ، ضعف جگر کی وجہ سے بھوک ختم، کھانے سے نفرت ہونا شروع ہوجاتی ہے۔ طبیعت میں بے چینی اور خوف طاری رہتا ہے۔ یہ بیماری کہنے کو تو عام سی ہے مگر حقیقت میں بہت ہی ہولناک اور خطرناک ہے۔ یہ بیماری تو جوانوں کو تباہی کے دھانے پر لاکھڑا کر دیتی ہے، قوت ختم ہو جاتی ہے۔ مادہ تولید پانی کی طرح پتلا ہو جاتا ہے۔ اس بیماری کی وجہ سے آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے پڑنا شروع ہو جاتے ہیں۔ تیز چلنا، پیدل چلنا مشکل ہو جاتا ہے، تھوڑا پیدل چلنے سے سانس پھولنا، سانس چڑھنا شروع ہو جاتا ہے، طبیعت میں بوجھل پن شروع ہو جاتا ہے، سر میں درد رہنا شروع ہو جاتا ہے۔ پیشاب کی رنگت پیلی، پیشاب میں جلن اور پیشاب کی نالی میں سوزش اور خارش رہنا شروع ہو جاتی ہے۔ یہ مرض اچھے بھلے خوبصورت صحت مند نوجوانوں کو حالت نوجوانی میں ہی بوڑھا بنا دیتا ہے اور یہ مرض بڑھتے بڑھتے مرد کو اولاد پیدا کرنے کے قابل بھی نہیں چھوڑتا۔ مجھے ایسے لگتا ہے کہ آپ کا اٹھنا بیٹھنا یا تو غلط لڑکوں کے ساتھ ہے۔ یا آپ فحش فلمیں دیکھتے ہیں یا پھر آپ کا غلط سوسائٹی میں آنا جانا ہے۔ میرے بھائی ان ساری چیزوں سے فوری توبہ کریں۔ ان میں سے کسی بھی معاملے میں اگر آپ ملوث ہیں تو فوری طور پر ان سے کنارہ کشی اختیار کریں۔ سچے دل سے توبہ کریں۔ پانچ وقت کی نماز شروع کریں۔ غلط دوستوں سے ملنا جلنا بند کردیں۔ گرم چیزیں اور کھٹی چیزیں بالکل نہ کھائیں۔ روزانہ تلاوت قرآن کریم کا معمول بنائیں اور بالخصوص **اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم** یا **لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم** کی روزانہ ایک تسبیح لازمی پڑھیں۔ ٹھنڈی چیزیں استعمال کریں۔ تازہ پھل اور سبزیاں کھائیں۔ صبح شام واک لازمی کریں۔ اپنے خیالات کو پاکیزہ رکھیں۔ شادی کورس ابھی نہ منگوائیں۔ اگر منگوانا چاہتے ہیں تو ابھی استعمال نہ کریں، اس لئے کہ آپ کو ابھی اس کورس سے فائدہ نہیں ہوگا۔ بے شک ہمارا شادی کورس بہت ہی بے مثال اور لاجواب ہے اور حکماء کرام سپیشل اپنے مریضوں کے لیے مطب العارف سے اپنے مریضوں کے لیے بکثرت منگواتے اور استعمال کرواتے ہیں۔ جس نے آپ کو شادی کورس منگوانے کا بتلایا ہے انہوں نے بھی ٹھیک اور اچھا مشورہ دیا ہے لیکن آپ اس کورس سے پہلے ٹھنڈک کورس اور ذکاوت حس کورس بلکہ یہ دونوں کورس 2 بار استعمال کریں، اس کے بعد شادی کورس استعمال کریں، اس سے پہلے ہرگز استعمال نہ کریں۔

# بیماریاں اور ہومیو پیتھک علاج

مولانا ہومیو ڈاکٹر علی آفاق (مدیر خزینۂ روحانیات)

## پیشاب رک رک کر آتا ہے

س: ڈاکٹر صاحب مجھے پیشاب بہت رک رک کر اور جلن کے ساتھ آتا ہے۔ بعض مرتبہ پیشاب میں خون بھی آجاتا ہے اور جسم میں کسی بھی جگہ پر خارش اور جلن سمیت شہد کی مکھی کی مانند ڈنگ بھی لگتا ہے۔ اس کا مستقل علاج ارشاد فرمائیں۔ (رؤف احمد، لاہور)

ج: آپ کینتھرس 30 اور ایپس میلیفا 30 کی 3 خوراک روزانہ ایک ہفتہ استعمال کریں۔

## ٹینشن اور سر درد

س: ڈاکٹر صاحب میں ساہیوال کی رہائشی ہوں۔ میں ایم ایس سی میتھ ہوں۔ اور ایک لڑکے کو پسند کرتی ہوں۔ وہاں میرے والدین رشتہ کرنے سے انکاری ہیں۔ جس کا میں نے دبے لفظوں میں معمولی سا احتجاج کیا۔ مگر والدین ٹس سے مس ہونے کے لئے تیار نہیں ہیں۔ جس کے نتیجے میں مجھے سر درد رہتا ہے۔ اداسی اور غمگین اور غصہ اتنا آتا ہے کہ خدا کی پناہ، بعد میں شرمندگی بھی ہوتی ہے، بال گر رہے ہیں، نمکین اشیاء پسند ہیں، مجھے عمدہ قسم کی ہومیو دوا تجویز فرمائیں۔ (سکینہ زینب)

ج: آپ کے حالات کے مطابق ہومیو پیتھک دوا نیٹرم میور 200 عمدہ ہے۔ 5 قطرے فی خوراک ایک کپ پانی میں ڈال کر پیئیں۔ اللہ شفاء دے گا۔ 15 دن بعد اطلاع کریں۔

## صدمات اور ٹینشن

س: ڈاکٹر صاحب میرا ایک بھائی انتہائی نادار اور مستحق ہے اور کاروباری نقصانات کی بنیاد پر شدید صدمات سے دوچار ہونے کے بعد بلڈ پریشر کا شکار ہو گیا تھا۔ پھر بالآخر اس کو فالج کا زبردست حملہ ہوا اور اب معذور ہو گیا ہے۔ (افضل حسین، کراچی)

ج: آپ کے بھائی کے حالات اور علامات میں دوا اگنیشیا 200 کی ایک خوراک روزانہ 5 قطرے ایک کپ پانی میں ڈال کر پینے سے بہت جلد بہتری کے امکانات ہیں۔ آپ ایک ہفتہ کے بعد اطلاع کریں۔ مریض کا ذہن بٹائیں اور اچھی اور امید افزاء باتیں کریں اور نیک اعمال اور ایمان افروز واقعات سنائیں۔ بہت جلد تندرستی اس کے دروازے پر اس کا استقبال کرے گی۔

## بیٹا صفائی پسند نہیں

س: ڈاکٹر اصاحب میرا بیٹا جس کی عمر 16 سال ہے اور وہ بہت خودسر اور منہ زور ہو رہا ہے۔ ہفتہ ہفتہ نہانے سے دور رہے گا۔ کمرہ بکھرا ہوا رہتا ہے۔ اپنے کپڑوں اور اردگرد کی صفائی سے دور رہتا ہے اور اس کی کوئی پرواہ نہیں ہوتی۔ (شبانہ، لاہور)

ج: آپ اپنے بیٹے کو سلفر 200 کی ایک خوراک 5 قطرے فی خوراک روزانہ ایک کپ پانی میں استعمال کروائیں۔ ان شاء اللہ اس کے حالات یکسر بدل جائیں گے۔

## پیٹ میں درد

س: ڈاکٹر صاحب میرے پیٹ میں زبردست درد ہے، جس کی وجہ سے مجھے پیٹ کے بل دہرا ہونا پڑتا ہے۔ اور اس تکلیف سے میں مچھلی کی طرح تڑپ رہا ہوں۔ (عابد، لاہور)

ج: آپ اس سارے حالات کے لئے جس میں یہ بات اہم ہے کہ آگے کی طرف پیٹ کے بل دوہرا رہنا پڑتا ہے۔ اور دبانے اور سینکنے سے فرق پڑتا ہے۔ اس میں پہلی اور زبردست دوا کالوسنتھ 30 ہے۔ 3 خوراکیں 5 قطرے فی خوراک ایک کپ میں استعمال کریں۔ دبانے اور گرمائش سے آرام کی دوا میگ فاس 30 ہے۔

# گھیاتوری کے 40 فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

گھیاتوری بیل پر لگنے والی ایک معروف سبزی ہے۔اس کی بیل بہت اونچائی تک چڑھ جاتی ہے۔ یہاں تک مکانوں، کوٹھوں کی چھت تک اور بڑے اونچے اونچے درختوں کی چوٹیوں تک پہنچ جاتی ہے۔کھیتوں میں زمین پر بھی اس کی بیل لیٹی لیٹی بھی بہت دوراور بہت لمبائی تک پھیل جاتی ہے۔ اللہ پاک کی شان ہے کہ اس نازک سی بیل پر ہمارے لیے اتنی پیاری اور خوبصورت بے شمارفوائدکی حامل سبزی پیدافرمادی۔توری ایک ایسی سبزی ہے کہ جسے تندرست اور بیمار دونوں کھاسکتے ہیں۔توری میں بھی خالق کائنات نے ایک دونہیں بلکہ لاتعدادفوائد ہمارے لیے رکھ دیے ہیں۔توری کی سبزی کو پوری دنیامیں بہت شوق سے کھایا جاتا ہے۔توری 2 قسم کی ہوتی ہے۔(۱) گھیاتوری (۲) دھاری دارتوری۔گھیاتوری بہت چکنی اور سائز میں لمبی ہوتی ہے۔جب یہ پوری طرح تیار ہوجاتی ہے توسائز میں لمبائی کے ساتھ ساتھ موٹائی اور جسامت میں بھی قدرے بھاری ہوتی ہے اور دھاری دارتوری لمبائی میں اور وزن میں گھیا توری سے کم ہوتی ہے۔ ذائقے اورافادیت کے لحاظ سے دونوں یکساں ہوتی ہے۔اوصاف اورخوبیاں بھی دنوں میں برابرہی ہوتی ہے۔

موسم گرما کی سبزیوں میں سے توری انتہائی لذیذ،مفیداورغذائی اجزاء سے بھرپورسبزی ہے۔آیئے باقی باتوں سے پہلےتوری کے چند مختصرفوائدکاذکر کرتے ہیں تاکہ آپ آئندہ توری کوفقط ایک سبزی سمجھ کرہی نہ کھائیں بلکہ ایک بہترین غذا، ایک زبردست دواسمجھ کرصرف کھائیں ہی نہیں بلکہ پورے ذوق وشوق اور پورے اہتمام سے منگوائیں،پکائیں یا پکوائیں اور پھراس کے تمام فوائدکومدنظر رکھ کرکھائیں۔

(۱) توری میں فولادبکثرت پایاجاتا ہے۔(۲) توری کھانے سے خون کی کمی پوری ہوتی ہے۔(۳) توری معدہ کوزبردست طاقت دیتی ہے۔(۴) توری قبض کوختم کرتی ہے۔(۵) توری پورے بدن سے تیزابی مادوں کوختم کرتی ہے۔(۶) توری جگرمعدہ کی اضافی گرمی کوختم کرتی ہے۔(۷) توری پانی کی کمی کوپورا کرتی ہے۔(۸) توری آنتوں وغیرہ کی خشکی کوختم کرتی ہے۔(۹) توری بہترین پیشاب آور ہے۔(۱۰) توری بدن سے فاسد مادوں کو خارج کرتی ہے۔(۱۱) توری بخارکی حرکت کوکم کرتی ہے۔(۱۲) توری بواسیر کے مریضوں کے لیے فائدہ مند ہے۔(۱۳) توری نکسیر کے مریضوں کے لیے فائدہ مند ہے۔(۱۴) توری خونی بواسیر کوختم کرتی ہے۔(۱۵) توری پیشاب میں خون آنے کوروکتی ہے۔(۱۶) توری کثرت حیض کی مریضہ عورتوں کیلئے بہت اکثیر ہے۔(۱۷) توری بدن کی جلن کوختم کرتی ہے۔(۱۸) توری چہرے کی زردی کو سرخی میں تبدیل کردیتی ہے۔(۱۹) توری دل کو طاقت دیتی ہے۔(۲۰) توری دل کے مریضوں کیلئے بہت ہی فائدہ مند ہے۔(۲۱) توری دماغی کام کرنے والوں کیلئے عمدہ غذا ہے۔(۲۲) توری جلدی ہضم ہونے والی ایک بہترین غذا ہے۔(۲۳) توری میں وٹامن سی وافرمقدارمیں پایاجاتا ہے۔(۲۴) توری میں گلوکوز کثیر مقدارمیں پایاجاتا ہے۔(۲۵) توری سوزاک کے مریضوں کے لیے فائدہ مند ہے۔(۲۶) توری پیشاب کی ہرقسم کی بندش کوختم کرتی ہے۔(۲۷) توری پیشاب کی جلن کوختم کرتی ہے۔(۲۸) توری مقعد میں ہونے والی جلن سے نجات دلاتی ہے۔(۲۹) توری ہرقسم کی اندرونی وبیرونی سوزشوں کوختم کرتی ہے۔(۳۰) توری ایک بہترین جراثیم کش دوا ہے۔(۳۱) توری خشک مزاج مریضوں کیلئے نفع مند ہے۔(۳۲) توری ہوائی نالیوں کی تمام بیماریوں کیلئے اکسیر ہے۔(۳۳) توری خونی قے کے مریضوں کیلئے ایک بہترین دوا ہے۔(۳۴) توری بدن انسانی سے خارج ہونے والے ہرقسم کے خون کے اخراج کوروکتی ہے۔(۳۵) توری بھوک نہ لگنے کی شکایت کرنے والے مریضوں کے لیے بھوک لگانے کی ایک بہترین دوا ہے۔(۳۶) توری بخاریادیگر بیماریوں کی بنارپر بگڑنے اور خراب رہنے والے منہ کے ذائقے کودرست کرتی ہے۔ (بقیہ ص 54)

# ذہنی امراض اور نفسیاتی مسائل وجوہات اور علاج

ڈاکٹر خالد سہیل

ایک وہ زمانہ تھا جب انسان یہ سمجھتے تھے کہ وہ جنوں، بھوتوں، پریوں اور آسیب کے سائے کی وجہ سے پاگل ہوجاتے ہیں۔

ایک وہ دور تھا جب انسان یہ یقین رکھتے تھے کہ جب وہ خداؤں کی نافرمانی کرتے ہیں تو ان پر عذاب آتا ہے اور وہ دیوانے ہوجاتے ہیں۔

ایک وہ عہد تھا جب لوگ خداؤں کو خوش کرنے کے لیے دعائیں مانگتے تھے اور جانوروں کی قربانیاں دیتے تھے تاکہ ان کے گناہ معاف ہوجائیں اور وہ صحتمند ہوسکیں۔

بقراط HIPPOCRATES وہ پہلے یونانی طبیب اور فلاسفر تھے جنہوں نے 500 قبل مسیح میں یہ کہا کہ انسان کی جسمانی اور ذہنی صحت کا تعلق مافوق الفطرت وجوہات SUPERNATURAL CAUSES کی بجائے فطری اسباب NATURAL CAUSES سے ہے۔ اسی لیے بقراط طب کے بانی FATHER OF MEDICINE سمجھے جاتے ہیں۔

بقراط نے علمِ طب کی جو بنیادیں رکھیں ان پر جالینوس GALEN اور بوعلی سینا AVICENNA نے عالیشان عمارتیں تعمیر کیں۔ بوعلی سینا کی کتاب CANON OF MEDICINE کئی صدیوں تک دنیا کی بہت سی یونیورسٹیوں میں درسی کتاب کے طور پر پڑھائی جاتی رہی۔

بیسویں صدی میں سائنس، طب اور نفسیات نے اتنی ترقی کی ہے کہ اب ہم ذہنی امراض اور نفسیاتی مسائل کو بہتر طور پر سمجھتے ہیں اور ان کا سائنسی بنیادوں پر علاج کرتے ہیں۔ سائنسی طرزِ فکر سے ہم ذہنی مسائل کو کئی خانوں میں تقسیم CLASSIFY کرتے ہیں تاکہ ان کی تشخیص اور علاج میں آسانی ہو۔ میں اس مضمون میں ذہنی بیماریوں، نفسیاتی مسائل اور ان کے علاج کا اختصار سے تعارف کرواؤں گا۔

## PSYCHOTIC DISORDERS

ایسی ذہنی بیماریاں عرفِ عام میں پاگل پن کہلاتی ہیں۔ ان کی مثالیں شائزوفرینیا SCHIZOPHRENIA اور بائی پولر ڈس آرڈر BIPOLAR DISORDER ہیں۔ ایسی بیماریوں کے شکار مریض غیبی آوازیں HALLUCINATIONS سننا شروع کردیتے ہیں اور انہیں مختلف قسم کے توہمات DELUSIONS گھیر لیتے ہیں جو انہیں بہت پریشان رکھتے ہیں۔

## NEUROTIC DISORDERS

ایسی نفسیاتی بیماریوں کے مریض ڈپریشن DEPRESSION اور اینزائٹی ANXIETY کا شکار ہوجاتے ہیں۔ ڈپریشن کے مریض اداس رہتے ہیں اور بعض دفعہ خودکشی کے بارے میں سوچتے ہیں۔ اینزائٹی کے مریض دن بھر پریشان اور رات بھر بے خوابی INSOMNIA کا شکار رہتے ہیں۔

## PERSONALITY DISORDERS

ایسے ذہنی مریضوں کی شخصیت میں کجی پیدا ہوجاتی ہے اور وہ زندگی کے بارے میں غیر دانشمندانہ فیصلے کرتے ہیں۔ وہ ایسے تضادات کا شکار ہوتے ہیں کہ ان کی زندگی بہت مشکل ہوجاتی ہے۔ ایسے مریضوں میں سے بعض منشیات کا استعمال شروع کردیتے ہیں جن سے وہ قانونی مسائل کا بھی شکار ہوجاتے ہیں۔

## RELATIONSHIP PROBLEMS

ایسے مریض صحتمند رشتے قائم نہیں کرسکتے، اس لیے وہ ازدواجی، خاندانی اور سماجی مسائل کا شکار ہوجاتے ہیں۔

جدید سائنس نے ہمیں بایو سائیکو سوشل موڈل BIO-PSYCHO-SOCIAL MODEL کا تحفہ دیا ہے۔ یہ موڈل ہمیں بتاتا ہے کہ ذہنی امراض اور نفسیاتی مسائل کی وجوہات کو ہم تین حصوں میں بانٹ سکتے ہیں۔

## BIOLOGICAL FACTORS

ذہنی بیماریوں میں حیاتیاتی اور موروثی اثرات بھی ہوتے ہیں۔ اگر ماں

باپ ذہنی بیماری کا شکار ہوں تو ان کے بعض بچے بھی اس کا شکار ہو سکتے ہیں۔ شائزوفرینیا اور بائی پولر دس آرڈر جیسی ذہنی بیماریاں، بعض جسمانی بیماریوں کی طرح، ایک نسل سے دوسری نسل میں منتقل ہو سکتی ہیں۔

## PSYCHOLOGICAL FACTORS

اگر بچوں کی اپنے خاندان اور سکول میں صحتمند طریقے سے تربیت نہ ہو تو ان کی عزتِ نفس مجروح ہوتی ہے، ان کی خود اعتمادی میں کمی آتی ہے اور وہ شخصیت میں کمزوری کی وجہ سے نفسیاتی مسائل کا شکار ہو جاتے ہیں۔

## SOCIAL FACTORS

وہ لوگ جو غیر صحتمند معاشروں میں رہتے ہیں جہاں انہیں تعصب اور جہالت، نفرت اور تشدد کا سامنا کرنا پڑتا ہے وہ ایسے ماحول سے نفسیاتی طور پر متاثر ہوتے ہیں اور سماجی مسائل کا شکار ہو جاتے ہیں۔

چونکہ ذہنی مریضوں میں حیاتیاتی، نفسیاتی اور سماجی وجوہات مل کر نفسیاتی مسائل پیدا کرتے ہیں اس لیے ان کا علاج بھی ان ہی خطوط پر کیا جاتا ہے۔ مریضوں کے علاج میں ان ہی عوامل پر توجہ دی جاتی ہے۔

## MEDICATIONS ادویہ

جو مریض شائزوفرینیا اور بائی پولرڈس آرڈر جیسی ذہنی امراض کا شکار ہوں انہیں سائیکاٹرسٹ PSYCHIATRIST ایسی ادویہ تجویز کرتے ہیں جو غیبی آوازوں اور توہمات کو کنٹرول کرتی ہیں۔ ایسی ادویہ ANTI-PSYCHOTICS کہلاتی ہیں۔ ڈیپریشن کو کنٹرول کرنے والی ادویہ ANTI-DEPRESSANTS اور این زائٹی کو کنٹرول کرنے والی ادویہ ANTI-ANXIETY MEDICATIONS کہلاتی ہیں۔

## انفرادی تھیریپی

## INDIVIDUAL THERAPY

بعض نفسیاتی مسائل کا شکار سائیکولوجسٹ PSYCHOLOGIST سے رجوع کرتے ہیں جو ان کا گفتگو سے علاج TALKING THERAPY کرتے ہیں۔ ایسے علاج سے مریض اپنے نفسیاتی مسائل کو بہتر طریقے سے سمجھتے ہیں اور صحتمند زندگی گزارنے کی کوشش کرتے ہیں۔

## ازدواجی، خاندانی اور گروپ تھیریپی

## MARITAL, FAMILY, GROUP THERAPY

جن لوگوں کو انسانی رشتوں کے مسائل ہوتے ہیں وہ کسی سوشل ورکر SOCIAL WORKER یا سائیکوتھیریپسٹ PSYCHOTHERAPIST سے مشورہ کرتے ہیں اور ازدواجی، فیملی اور گروپ تھیریپی سے استفادہ کرتے ہیں۔

وقت کے ساتھ ساتھ مریضوں کی ضروریات بھی بدل سکتی ہیں اور ان کا علاج بھی۔ دانشمند ماہرینِ نفسیات مریض کے مسائل کے مطابق علاج تجویز کرتے ہیں۔

اکیسویں صدی میں جوں جوں سائنس، طب اور نفسیات ترقی کر رہے ہیں توں توں ہم جسمانی بیماریوں کی طرح ذہنی بیماریوں کی بھی بہتر تشخیص اور بہتر علاج کر سکتے ہیں۔ ساری دنیا میں ایسے بہت سے مریض جو ایک صدی پہلے اپنی بیشتر زندگی کسی پاگل خانے MENTAL HOSPITAL میں گزارتے تھے اب اپنے خاندانوں کے ساتھ خوش و خرم زندگی گزارتے ہیں۔

بدقسمتی کی بات یہ ہے کہ اکیسویں صدی میں بھی جہاں دنیا کے اکثر ممالک میں ذہنی مریض جدید علاج سے استفادہ کرتے ہیں وہاں بعض ممالک میں لوگ اپنے مریضوں کو ڈاکٹر اور ماہرِ نفسیات کے پاس لے جانے کی بجائے پیروں فقیروں کے پاس لے جاتے ہیں جو ان کا گنڈا تعویذ سے علاج کرتے ہیں۔ بعض ممالک میں تو ذہنی مریض آج بھی علاج کروانے کی بجائے گلیوں بازاروں میں بے مقصد گھومتے پھرتے رہتے ہیں اور لوگ انہیں پتھر مارتے ہیں۔

ذہنی امراض اور نفسیاتی مسائل کے کامیاب علاج انسانوں کے لیے سائنس، طب اور نفسیات کے قیمتی تحفے ہیں۔ ماہرینِ نفسیات کے علاج سے ہر قوم، مذہب اور ملک کے انسان استفادہ کر کے ایک صحتمند، کامیاب اور پرسکون زندگی گزار سکتے ہیں۔

میں اس حوالے سے ایک خوش قسمت انسان ہوں کہ مجھے پچھلے چالیس برس میں سینکڑوں مریضوں اور ان کے خاندانوں کی خدمت اور علاج کا موقع ملا۔ میرے مریض میرے استاد بھی ہیں کیونکہ میں نے ان سے بہت کچھ سیکھا ہے۔ انہوں نے مجھے ایک ہمدرد انسان اور بہتر نفسیاتی معالج بننے کی تحریک دی۔

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ 5100 روپے میں پہلے دو درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہیے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلّہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہیے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی 5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**

# مندرہ شاہ علی جادو اور جنات کے اثرات کے علاج کا سرتاج عمل

**تعارف:** "مندرہ شاہ علی" نوری علوی عملیات کا سرتاج اور کثیر المقاصد عمل ہے۔ خاص کر یہ بڑے سے بڑے جادو اور خطرناک جنات و شیاطین کے خلاف ایک مضبوط ہتھیار ہے۔ اس کے پیچھے جو غیبی مخلوق ہے، وہ جادو، جنات اور دشمنوں کے خلاف بہت تیز کام کرتی ہے اور ضرورت پڑنے پر مخالف کو خوب سبق بھی سکھاتی ہے۔ مندرے کے عامل پر جادو اور جنات آسانی سے حملہ آور نہیں ہو سکتے۔

## عمل کے فائدے درج ذیل ہیں

| | | |
|---|---|---|
| جگہ کی جناتی، آسیبی یا سحری اثرات سے حفاظت | تلوار، نیزہ، بندوق، پستول سے حفاظت | بجلی یا کرنٹ سے حفاظت |
| مریض کی سحر جادو، آسیب اور شیاطین سے حفاظت | رات یا ویرانے کے سفر میں حفاظت | جانوروں کی بیماریوں سے حفاظت |
| گھر اور جگہ کا مضبوط حصار | خبیث ارواح کی چوکی کا علاج | جادو کے عمل والی ہانڈی کو واپس کرنا |
| جنات یا سحر جادو، مرگی کے لئے خاص گنڈا | دماغ خراب، مجنون و دیوانہ پن کا علاج | بے اولادی کا خاص عمل |
| مکانوں کی بنیاد کے لیے حفاظت کا خاص عمل | جسم میں دردوں کا علاج | زہریلا کیڑا کاٹے کا علاج |
| بد اثرات کی وجہ سے جسمانی و ذہنی تکالیف کا علاج | اٹھراہ کا علاج | ہر مرض کے لئے |
| دشمن زیر اور ذلیل و خوار کرنا | ڈھول، بینڈ باجے کو باندھنا | ہر جائز مقصد کے لئے |




**اجازت کے لیے اہلیت:** ایسے تمام افراد جنہوں نے جادو جنات کے بنیادی عمل کیے ہوں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** مندرہ کا عامل بننے کے لیے عمل کا ھدیہ ادا کر کے چلّہ کشی کرنی ہوتی ہے۔

**خاص اجازت:** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ھدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کر کے سکھائیں۔ بصورتِ دیگر ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

**نوٹ** 9100 ھدیہ میں مندرہ شاہ علی کے تین چلّے کروائے جاتے ہیں۔ جو حضرات اس عمل میں مزید مہارت حاصل کرنا چاہیں، ان کو "**خاص روحانی نگرانی**" میں گھر سے باہر مخصوص مقامات اور مخصوص تعداد کے چلّے کروائے جاتے ہیں۔ ان تمام کا ھدیہ الگ الگ ہوتا ہے۔

# کنڈالنی شکتی کورس

**کنڈالنی شکتی کیا ہے؟** پانچ ہزار سال قبل ماہرینِ یوگ سائنس نے سراغ لگایا کہ ہماری ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں ایک ناگن کنڈلی مارے پڑی سو رہی ہے۔ اس ناگن کی شکل مثلثی بتائی جاتی ہے۔ یوگ کی مختلف ریاضتوں اور مشقوں کے ذریعے جب اس پر ضرب لگائی جاتی ہے تو وہ جاگ اُٹھتی ہے اور جاگنے کے بعد وہ نروز **Nerves** کے ذریعے ریڑھ کی ہڈی کے راستے دماغ کی طرف ''سہرار چکرا'' سے ملاپ کے لئے محوِ سفر ہو جاتی ہے۔ یہی ناگن دراصل وہ پُراسرار قوت ہے جو یوگ سائنس کی اصطلاح میں ''کنڈالنی شکتی'' کہلاتی ہے۔ کنڈالنی جب سہرار چکرا تک پہنچ جاتی ہے۔ تو یوگی کے قلب کا دروازہ کھل جاتا ہے اور اس میں مشاہدے اور معائنے کی قوت بڑھ جاتی ہے۔ جدید سائنسی ریسرچ اس بارے میں ہمیں بتاتی ہے کہ ہر انسان کی ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں منفی بجلی کا ذخیرہ ہوتا ہے اور دماغ کے بالائی حصے **Cerebral Region** میں مثبت بجلی **Positive Electricity** مقیم ہوتی ہے۔ یوگ کی مختلف ریاضتوں اور مشقوں کے ذریعے ان دونوں مرکز کو اعصاب کے ذریعے ملا دیا جاتا ہے جس سے ایک پُراسرار برقی توانائی پیدا ہوتی ہے بالکل اسی طرح جیسے بجلی کی منفی اور مثبت رو کو ایک خاص ترتیب سے ملا کر بجلی کے بلب کو روشن کیا جاتا ہے۔ سائنسدانوں نے اس برقی توانائی کو پیزو الیکٹریسٹی **Piezo Elctricity** کا نام دیا ہے۔ یہی وہ توانائی ہے جو قوت کا خزانہ ہے۔ اسی توانائی سے استفادہ کر کے انسان سپر یچوئل ماورز ماسٹر اور برتر انسان بن جاتا ہے۔

**کنڈالنی شکتی:** ہندو مت کے ہٹ یوگ اور راجیہ یوگا کے تمام آسنوں اور مشقوں کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ انسان کی ریڑھ کی ہڈی کی جڑ میں رُوحِ حیات ''کنڈالنی شکتی'' سرپنٹ پاور یا شعلہ روح کا گھر تسلیم کیا گیا ہے۔ جو عظیم طاقتور ناگ کی طرح کنڈلی مارے بیٹھی ہے۔ انسان کی ریڑھ کی ہڈی اور حرام مغز کا حصہ جذبات، جبلت اور لاشعور کی حیرت انگیز قوتوں کا خزانہ ہے۔ ریڑھ کی ہڈی کی نلی میں بہت سے چکر ''اعصابی گچھے'' پائے جاتے ہیں ان گچھوں یا چکراز میں رُوحِ حیات مسلسل گردش کرتی رہتی ہے لیکن اس رُوحِ حیات کا بہت بڑا حصہ پشت کے نچلے حصے میں محفوظ اور غیر مستعمل حالات میں پایا جاتا ہے۔ راجیہ یوگا اور مابعد النفسیات کے نظریہ کے مطابق اگر ہم ارتکازِ توجہ، مراقبہ، ریاضت اور سانس کی مشقوں ''پرانایام'' یا ''متبادل طرزِ تنفس'' کے ذریعے اپنی رُوحِ حیات یعنی کنڈالنی شکتی کو جگالیں تو اپنے نورانی جسم ''ہمزاد'' نادیدہ پیکر کو شعوری طور پر تابع فرمان بنا سکتے ہیں۔ کنڈالنی شکتی کو بیدار کرلیا جائے تو یہ پھن پھیلائے ناگ کی طرح ہو جاتی ہے۔

اگر کوئی فرد کنڈالنی شکتی کو بیدار کرلے تو اُس کے لیے سپر نیچرل یعنی خارق العادات آسان ہو جاتیں ہیں۔ اور اُسے مزید ریاضت کرنے کی ضرورت نہیں رہتی۔ کنڈالنی کی بیداری کے بعد یوگی حسبِ منشاء اپنے اوپر جو بھی کیفیت چاہے آن واحد میں طاری کرلیتا ہے۔ چنانچہ اُس کے لیے بیداریٔ نفس کی کیفیت پیدا کرنا کوئی مشکل کام نہیں۔ مزید براں کنڈالنی کی بیداری کے بعد یوگی جب چاہے اپنے جسم سے الگ ہو جاتا ہے اور جسم مثالی (آسٹرل باڈی) کے ذریعے دُور دراز مقامات کا سفر چند لمحوں میں طے کرلیتا ہے۔

## کوپن برائے بغیر فیس اعمال

اگست 2019ء

تاریخ ________

نام ________ والد ________

والدہ ________ مکمل پتہ ________

________

موبائل نمبر ________

Email (اگر ہو) ________

مطلوبہ اعمال ________

نوٹ رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔ مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

0333-7772775 | 042-35410586

## کوپن برائے مفت روحانی خدمات

اگست 2019ء

تاریخ ________

نام ________ والد ________

والدہ ________ مکمل پتہ ________

________

موبائل نمبر ________

Email (اگر ہو) ________

مطلوبہ تعویذات ________

نوٹ علیحدہ کاغذ پر اپنا مسئلہ تفصیل سے لکھ کر رجسٹرڈ جوابی لفافے کے ساتھ ارسال کریں۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن استعمال کریں۔ کوپن کے بغیر تعویذات بھیجنے سے معذرت۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ فرمائیں۔

0324-7772772 | 042-35410586

# چہل کاف (۳) کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف:** چہل کاف حضرت غوث صمدانی قطب ربانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ایک خاص کلام ہے جو ہر جائز مقصد اور حاجت کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ ہر پریشانی دور کرنے کے لیے بہت مجرب ہے۔ مشائخِ عظام، بزرگانِ دین، علمائے کرام اور عاملین و روحانی معالجین کثرت سے اس عمل کو کرتے آئیں ہیں اور کر رہے ہیں۔ روحانی علاج میں اس عمل کو بہت زیادہ دخل ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ غیر مسنون اعمال میں سب سے زیادہ استعمال ہونے والا اور مجرب عمل چہل کاف ہے تو غلط نہ ہوگا۔ چہل کاف کے پیچھے کثیر تعداد میں غیبی مخلوق ہے جو عامل کی معاونت کرتی ہے۔

**عامل بننے کے فائدے:** چہل کاف کے عامل بننے کے بہت سے فائدے ہیں۔ چند ذیل میں ذکر کیے جاتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| * ......دشمن کے ہر قسم کے معاملات | * ......مخالفین کی زبان بندی | * ......ناجائز محبت ختم |
| * ......حصولِ اولادِ نرینہ | * ......ہر طرح کے جادو کے اثرات کا علاج | * ......ہر طرح کے جناتی اثرات کا علاج |
| * ......ہر طرح کے آسیب کے اثرات کا علاج | * ......ہر طرح کے شیطانی کے اثرات کا علاج | * ......ہر قسم کی نظر بد کا علاج |
| * ......ہر مشکل کا حل | * ......زہر کا اثر ختم کرنا | اور بہت کچھ |

**عمل کے کُل درجے:** اس عمل کے کل دو (۲) درجے ہیں۔ ایک ہی فیس میں دونوں درجوں کا عمل کروایا جاتا ہے۔

**اجازت کے لیے اہلیت:** اجازت لینے والا چلہ کشی کے بنیادی اصولوں سے واقف ہو۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اجازت لینے والے نے روحانی درسگاہ میں داخلہ لیا ہو اور ماہنامہ خزینہ روحانیات کا ممبر بھی ہو۔ پھر عمل کی فیس ادا کر کے اجازت لی جاسکتی ہے۔

فیس
3100
روپے

**خاص اجازت:** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سیکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کر کے سکھائیں۔ بصورتِ دیگر ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

روحانی درسگاہ لاہور پاکستان — دارالعمل چشتیہ
ruhanidarsgah ruhanidarsgah
ruhanidarsgah
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119 لاہور۔ پوسٹ کوڈ 54570
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر) 0333-7772775 (صبح 10 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ)
darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah
+ruhanidarsgah97 ruhanidarsgah97 ruhanidarsgah ruhanidarsgah97

# روحانی علاج، چلہ کشی اور روحانی اعمال میں استعمال ہونے والی اشیاء

دار العمل چشتیہ کی روحانی دکان روحانی علاج کرنے والے عاملین کے ساتھ ساتھ روحانی مریضوں اور روحانی علوم سیکھنے والے طالب علموں کے لئے قائم کی گئی ہے تاکہ روحانی علاج معالجہ، چلہ کشی اور روحانی تجربات کرنے کیلئے جن اشیاء کی ضرورت پڑتی ہے، وہ ایک جگہ سے باآسانی مناسب قیمت پر دستیاب ہوسکیں۔ اشیاء کی دستیابی کے علاوہ تیار شدہ روحانی علاج اور روحانی مجربات بھی موجود ہیں، جن کو ایک عام روحانی مریض اعتماد کے ساتھ استعمال کرسکتا ہے۔ اور عاملین اپنے مریضوں کو اعتماد سے استعمال کرواسکتے ہیں۔ مختلف مقاصد کیلئے مختلف تعویذات (پرنٹڈ اور ہاتھ کے لکھے ہوئے) دستیاب ہیں جو روحانی معالجین اعتماد سے اپنے مریضوں کو استعمال کروا رہے ہیں۔ ادارہ یہ سہولت بھی دیتا ہے کہ اگر کسی سائل/مریض یا کسی عامل کو کوئی خاص علاج تیار کروانا ہو، تعویذات لکھوانے ہوں، کوئی خاص کلام کے تعویذات زیادہ تعداد میں تیار کروانے ہوں، کسی خاص وقت یا اوقات میں تعویذ یا الواح تیار کروانی ہوں، تو ان سب کے لئے بھی انتظام موجود ہے۔ بہت احتیاط اور توجہ سے مطلوبہ کام کیا جاتا ہے۔ تعویذات کالی سیاہی عام، کالی سیاہی خاص، دیسی کالی سیاہی، زعفرانی سیاہی، مشک و زعفران کی سیاہی اور مشک و زعفران و عنبر کی سیاہی سے بھی لکھے جاتے ہیں۔ اسی طرح کوئی سورت یا خاص کلام، خاص تعداد میں پانی یا تیل پر دم کروا کردینے کی بھی سہولت موجود ہے۔ گھر بیٹھے تمام اشیاء منگوائیں۔ پیشگی رقم بھیج کر اپنی مطلوبہ اشیاء منگوائیں یا تعویذ/علاج/الواح تیار کروائیں۔ ڈاک خرچ بذمہ خریدار۔


اگربتیاں



بخور سٹک


بخورات


عطر


عطر سپرے


پرفیوم نان الکحلک


عنبر


مشک نافہ


بخوردان


مختلف چراغ


چھپے ہوئے تعویذات


ہاتھ کے لکھے تعویذات


EMF Meter


زعفران


الواح


آلہ یکسوئی


بھوج پتر


ہرن کی جھلی


ہرن کی کھال


کاغذ


پلیٹیں


عربی ایئر فریشنر


عربی باڈی سپرے


آلہ نور


تسبیحات


نگینے